کی روح پر فتوح کو بخشے پھر الحمد شریف (مکمل) آیۃ الکرسی اور سورۃ یٰسین کو پڑھے اس کے بعد آیۃ لَیْسَ لَهَا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ كَاشِفَةٌ کو گیارہ سو ترپن (۱۱۵۳) مرتبہ پڑھ کر سجدہ کرے اور سجدہ میں دُعائے حاجت مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ حاجت پوری ہوگی۔





# عملیات
## حضرت خواجہ محمد عثمان صاحب رحمۃ اللہ علیہ موسیٰ زئی شریف

## برائے حفاظت جمیع آفات وبلیات

سورۃ فاتحہ (آخر تک) آیۃ الکرسی، قل یاایھا الکافرون، (آخر تک) قل ھو اللہ احد، (آخر تک) قل اعوذ برب الفلق (آخر تک) قل اعوذ برب الناس، (آخر تک) پڑھ کر مریض پر دم کرے۔ انشاء اللہ جملہ آفات وبلیات ارضی وسماوی سے محفوظ رہے گا۔

## برائے سحر وجادو



سورۃ فاتحہ، آیۃ الکرسی، قل یاایھا الکافرون، قل ھو اللہ احد، قل اعوذ برب الفلق، قل اعوذ برب الناس پوری پوری تین مرتبہ پڑھ کر ہر روز مریض پر دم کیا کریں انشاء اللہ تعالیٰ سحر وجادو سے صحت حاصل ہوگی۔

## سانپ کے زہر سے محفوظ رہنے کا عمل

سانپ کے کاٹے سے نجات کے لئے سورۃ فاتحہ، آیۃ الکرسی، قل یاایھا الکافرون، قل ھو اللہ احد، قل اعوذ برب الفلق، قل اعوذ برب الناس، مکمل تین تین مرتبہ پڑھ کر لاہوری نمک پر دم کریں اور سانپ کے کاٹے ہوئے مریض کو یہ نمک کھلائیں اور سانپ کے کاٹنے کی جگہ (زخم) پر ملیں انشاء اللہ تعالیٰ صحت کلی حاصل ہوگی۔

# پاگل کتّے کے کاٹے کا علاج

سورۂ فاتحہ، قل یآیہا الکافرون، قل ہو اللہ احد، قل اعوذ برب الفلق، قل اعوذ برب الناس آخر تک پڑھ کر مریض پر دم کرے اور نمک لاہوری پر پڑھ کر مریض کو کھلائے انشاء اللہ صحت حاصل ہوگی۔

# برائے دفع جملہ امراض، جن، آسیب و نظر بد

مندرجہ ذیل آیات پڑھ کر مریض پر دم کرے اور پانی پر دم کرکے پلائے انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کے امراض، جن بھوت آسیب نظر بد سے محفوظ رہیگا۔ سورۂ فاتحہ (مکمل)، چاروں قل (قل یآیہا الکافرون مکمل، قل ہو اللہ احد مکمل، قل اعوذ برب الفلق مکمل، قل اعوذ برب الناس مکمل،) اور ذیل کی آیات۔ وَاِنْ یَّکَادُ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا لَیُزْلِقُوْنَکَ بِاَبْصَارِھِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّکْرَ وَیَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ ومَا ھُوَ اِلَّا ذِکْرٌ لِّلْعٰلَمِیْنَ ۔ وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ ۔ اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّامَّاتِ کُلِّهَا مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۔ بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اِسْمِهٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ۔ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ۔ اَللّٰھُمَّ اشْفِ صَاحِبَ ھٰذَا الْمَرَضِ بِحَوْلِکَ وَقُدْرَتِکَ وَجَبَرُوْتِکَ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ ۔

# لاعلاج مرض سے نجات کا عمل

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔ اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰہِ

التَّامَّاتِ كُلِّهَا مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللهِ التَّامَّاتِ الْهَامَّةِ مِنْ غَضَبِهٖ وَعِقَابِهٖ وَمِنْ شَرِّ عِبَادِهٖ وَمِنْ شَرِّ هَمَزَاتِ الشَّيَاطِيْنِ وَاَنْ يَّحْضُرُوْنَ. بِسْمِ اللهِ الَّذِيْ لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَيْءٌ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَاءِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ۔ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ يَا شَافِيْ يَا شَافِيْ يَا شَافِيْ وَصَلَّى اللهُ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ۔

یہ کلمات بالا لکھ کر گلے میں یا بازوں پر باندھے اگر کسی جگہ درد ہو اس کے لئے کاغذ پر لکھ کر (کالی روشنائی کچی۔ یا زعفران سے لکھیں) پانی میں دھو کر مریض کو پلائیں اور کچھ پانی. بچا ہوا سرسوں کے تیل میں ڈال کر مقام درد پر لگائیں انشاء اللہ تعالیٰ صحت حاصل ہوگی اور درد سے نجات ملے گی۔



## بچوں کی حفاظت کے لئے تعویذ

مندرجہ ذیل کلمات پڑھ کر بچوں پر دم کریں یا لکھ کر گلے میں ڈالدیں. انشاء اللہ تعالیٰ بچہ ہر بلا اور نظر بد سے محفوظ رہے گا۔

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللهِ التَّامَّةِ مِنْ كُلِّ عَيْنٍ لَّامَّةٍ وَمِنْ شَرِّ كُلِّ شَيْطَانٍ وَّهَامَّةٍ تَحَصَّنْتُ بِحِصْنِ اَلْفِ اَلْفِ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ وَصَلَّى اللهُ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ۔

## برائے حفاظت کھیتی



مندرجہ ذیل کلمات کاغذ پر لکھیں اور مٹی کی ہنڈیا میں بند کر کے کھیت

کے درمیان دفن کردیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ یَارَزَّاقُ الْعِبَادِ یَاخَلَّاقُ الْخَلَائِقِ یَا فَاطِرَ السَّمٰوٰتِ وَیَا مُنْبِتَ الزَّرْعِ فِی الْاَرْضِ وَالنَّبَاتِ وَیَا مُجِیْبَ الدَّعْوَاتِ اِدْفَعْ مِنْ ھٰذَا الزَّرْعِ شَرَّ الْھَوَآمِ وَالْوُحُوْشِ وَشَرَّ الْفَارَۃِ وَالْخَنَازِیْرِ الْمُفْسِدَۃِ وَارْزُقْنَا رِزْقًا حَسَنًا وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ۔

## ہر قسم کی برکتوں کو حاصل کرنے اور ڈوبنے، جلنے اور چوری سے حفاظت

ان اسمار کو لکھ کر مکان میں لٹکا دیں یا سامان میں رکھ دیں دوکان میں برکت ہوگی۔ اپنے بازو پر باندھے گا تو ہر قسم کے شر سے محفوظ رہے گا انشاء اللہ تعالیٰ۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ الٰہی بحرمۃ یملیخا مکسلمینا مینا مرتوش برنوش شاذنوش مرطونس واسم کلبہم قطمیر۔

## ہر قسم کے درد سے نجات کا عمل

یہ آیت شریفہ تین دن متواتر کاغذ پر لکھیں اور پانی میں گھول کر مریض کو پلائیں اور بچا ہوا پانی درد کی جگہ ملیں انشاء اللہ تعالیٰ درد رفع ہوگا۔

آیت شریفہ یہ ہے:-

لَوْ اَنْزَلْنَا ھٰذَا الْقُرْاٰنَ عَلٰی جَبَلٍ لَّرَاَیْتَہٗ خَاشِعًا مُّتَصَدِّعًا مِّنْ خَشْیَۃِ اللّٰہِ وَتِلْکَ الْاَمْثَالُ نَضْرِبُھَا لِلنَّاسِ لَعَلَّھُمْ یَتَفَکَّرُوْنَ۔ یَاشَافِیْ یَاشَافِیْ یَاشَافِیْ۔

## حمل کے قیام اور فرزند نرینہ کی پیدائش کے لئے

اسم "یا مُبدِئُ" نو کاغذ کے ٹکڑوں پر لکھیں۔ عورت جب حیض سے فارغ ہو جائے تب شروع مہینہ میں تین دن متواتر ایک ایک ٹکڑا کھائے اور رات کو ہمبستری کرے اور صبح کے وقت میاں بیوی دونوں تعویذ گھول کر پئیں۔ اسی طرح تین ماہ کریں۔ پینے کا تعویذ یہ ہے۔

اَللّٰہُ یَعْلَمُ مَا تَحْمِلُ کُلُّ اُنْثٰی وَمَا تَغِیْضُ الْاَرْحَامُ وَمَا تَزْدَادُ وَکُلُّ شَیْءٍ عِنْدَہٗ بِمِقْدَارٍ عَالِمُ الْغَیْبِ وَالشَّھَادَۃِ الْکَبِیْرُ الْمُتَعَالِ۔ (پ ۱۳ رکوع ۱)

اور یہ آیت ذیل لکھ کر باندھے۔

یٰزَکَرِیَّا اِنَّا نُبَشِّرُکَ بِغُلٰمِ اِسْمُہٗ یَحْیٰی لَمْ نَجْعَلْ لَّہٗ مِنْ قَبْلُ سَمِیًّا وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ۔ لکھ کر عورت کے گلے میں اس طرح ڈالے کہ دو انگشت ناف سے نیچے رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ عورت حاملہ ہوگی اور لڑکا پیدا ہوگا۔

## بانجھ عورت کے حمل کے لئے

ذیل کے الفاظ چینی کی سفید پلیٹ پر لکھ کر چالیس دن بلاناغہ پلائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ حمل قائم ہوگا اور اولاد پیدا ہوگی۔ الفاظ یہ ہیں:-

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ سُبْحَانَ الَّذِیْ خَلَقَ الْاَزْوَاجَ کُلَّھَا مِمَّا تُنْۢبِتُ الْاَرْضُ وَمِنْ اَنْفُسِھِمْ وَمِمَّا لَا یَعْلَمُوْنَ۔ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ۔

# ہر قسم کے بخار سے نجات کے لئے

مندرجہ ذیل آیت لکھ کر گلے میں باندھے انشاء اللہ بخار دفع ہوگا

آیت یہ ہے:۔

ذِكْرُ رَحْمَةِ رَبِّكَ عَبْدَهُ زَكَرِيَّا ٥ إِذْ نَادَىٰ رَبَّهُ نِدَاءً خَفِيًّا ٥ قَالَ رَبِّ إِنِّي وَهَنَ الْعَظْمُ مِنِّي وَاشْتَعَلَ الرَّأْسُ شَيْبًا ٥ وَلَمْ أَكُنْ بِدُعَائِكَ رَبِّ شَقِيًّا ٥ وَصَلَّى اللهُ تَعَالَىٰ عَلَىٰ خَيْرِ خَلْقِهِ مُحَمَّدٍ وَّآلِهِ وَأَصْحَابِهِ أَجْمَعِينَ ۔

نیز یہ الفاظ تین کاغذ کے ٹکڑوں پر لکھے اور ہر روز ایک ٹکڑا کھالے الفاظ اس طرح لکھے۔

یا محیط اللہ



# تیسرے دن کے بخار سے نجات کا عمل

بخار چڑھنے سے قبل اوّل و آخر درود شریف پڑھے اور درمیان میں سورۂ رعد (پ ۱۳) پڑھ کر مریض پر دم کرے انشاء اللہ تعالیٰ صحت ہوگی اگر پہلے دن بخار اتر جائے اور تیسرے اور پانچویں دن دم نہ کیا تو چند دن کے بعد بخار لوٹ آئے گا۔

# بواسیر سے صحت حاصل کرنیکا عمل

مندرجہ ذیل الفاظ لکھ کر کمر میں باندھے اور صبح و شام سورۂ فاتحہ

(الحمد شریف مکمل) سات مرتبہ مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ؕ پڑھ کر اپنے دونوں ہاتھوں پر دم کر کے ناف سے زانوں تک پورے حصے پر ہاتھ پھیر لے۔ الفاظ یہ ہیں :-

یَا رَحِیْمُ کُلِّ صَرِیْخٍ وَّ مَکْرُوْبٍ وَّ غِیَاثَہٗ وَمَعَاذَہٗ یَا رَحِیْمُ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَ اَصْحَابِہٖ۔

## برائے حمل

حمل کے قیام کے لئے مندرجہ ذیل نقش اس طرح لکھ کر گلے میں باندھے۔

۷۸۶

| یَا قَابِضُ | یَا قَابِضُ | یَا قَابِضُ |
|---|---|---|
| یَا قَابِضُ | یَا قَابِضُ | یَا قَابِضُ |
| یَا قَابِضُ | یَا قَابِضُ | یَا قَابِضُ |

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ
یَا یَحْیٰی خُذِ الْکِتَابَ بِقُوَّۃٍ وَّ اٰتَیْنَاہُ
الْحُکْمَ صَبِیًّا وَّصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ
مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَ اَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ ؕ

## ہر مقصد میں کامیابی کا عمل

کثرت سے ورد کرے انشاء اللہ تعالیٰ ہر مقصد میں کامیابی حاصل ہوگی۔
اَنْتَ کَافِیْ اَنْتَ شَافِیْ فِیْ مُہِمَّاتِ الْاُمُوْرِ۔ اَنْتَ حَسْبِیْ اَنْتَ رَبِّیْ۔ اَنْتَ لِیْ نِعْمَ الْوَکِیْلُ۔

# ہر لا علاج مرض کے لئے نقش از سید صفی اللہ شاہ صاحب

(عطیہ محمد یاسین خواجہ صدیقی صاحب)

چار عدد نقش لکھ کر دیدیں۔ سات نلکوں کا پانی، یا سات کنوؤں، یا سات چشموں کا پانی ایک بوتل میں بھر کر ایک تعویذ اس میں ڈالدیں۔ مریض وہ پانی سات دن پیئے۔ دن میں تین مرتبہ، صبح، دوپہر، شام۔ سات دن کے بعد دوسرا تعویذ ڈال کر پلائیں اور اس کے بعد پھر تیسرا تعویذ۔ اسی طرح روزانہ پابندی کے ساتھ اکیس دن یہ تین تعویذ پلادیں اور چوتھا تعویذ موم جامہ کر کے گلے میں بحفاظت ڈالدیں انشاء اللہ تعالیٰ ہر لا علاج مرض جسمانی سے شفا ہوگی مجرب ہے۔ نقش یہ ہے۔



۷۸۶

| ۶ | ۱ | ۸ |
|---|---|---|
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

بفضلہ تعالیٰ از ہر بلاء و بیماری محفوظ شد

نوٹ: پانی ہر مرتبہ بھر کر اس میں جدید تعویذ ڈالا جائے۔ پانی دریا یا نہر کا بھی لیا جاسکتا ہے۔

# مرض کا معلوم کرنا

از جناب صوفی کرم حسین گلاوٹی حاضر باش و خادم حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی قدس سرہٗ العزیز

یہ نقش واسطے شناخت کرنے خلل آسیب کے لکھا جاوے اور جس پر

آسیب کا شبہ ہے اس کے داہنے (سیدھے) ہاتھ میں دیا جاوے۔ اثر آسیب کا ہوگا تو بدن میں لرزہ وغیرہ طاری ہوگا اور اگر بدنی مرض ہے تو بدستور حالت رہے گی۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۲۶ | ۳۳۰ | ۳۳۳ | ۳۱۹ |
| ۳۳۲ | ۳۲۰ | ۳۲۵ | ۳۳۱ |
| ۳۲۱ | ۳۳۵ | ۳۲۸ | ۳۲۴ |
| ۳۲۹ | ۳۲۳ | ۳۲۲ | ۳۳۴ |





# عملیات وتعویذات

از حضرت مولانا علیم اللہ مظاہری صاحب رحمۃ اللہ علیہ

## برائے قضاء حاجت

(۱)

سورۂ یٰسین شریف اکتالیس (۴۱) مرتبہ جس مقصد کیلئے پڑھے گا انشاء اللہ ضرور اپنے مقصد میں کامیاب ہو گا۔

(۲)

دعائے ذیل کو لکھ کر دریا میں ڈالے اور ڈالتے وقت اپنی حاجت زبان سے کہے اور درود شریف پڑھے۔ اس عمل کو جمعرات کے روز سے شروع کرے اور مسلسل سات دن تک یہ عمل کرتا رہے۔ انشاء اللہ تعالےٰ حاجت پوری ہو گی۔ وہ دعا یہ ہے:۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ بِسْمِ اللّٰهِ الْمَلِكِ الْحَقِّ الْمُبِيْنِ مِنَ الْعَبْدِ الذَّلِيْلِ اِلَى الْمَوْلَى الْجَلِيْلِ رَبِّ اِنِّيْ مَسَّنِيَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرَّاحِمِيْنَ۔

(۳)

سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ ۝ کو ایک ہزار چار سو انہتر (۱۴۶۹) مرتبہ پڑھیں انشاء اللہ تعالیٰ ضرور مقصد پورا ہو گا۔

(۴)

اگر کوئی حاجت درپیش ہے یا دشمن کا خوف مسلط ہے تو دعائے ذیل کو خلوص دل کے ساتھ کاغذ کے تین ٹکڑوں پر لکھ کر آب جاری میں ڈالے انشاء اللہ تعالیٰ اسی وقت مقصد میں کامیابی ہوگی۔ وہ دعا یہ ہے:-

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ بِسْمِ اللّٰهِ الْمَلِكِ الْحَقِّ الْمُبِیْنِ مِنَ الْعَبْدِ الذَّلِیْلِ اِلَی الْمَوْلَی الْجَلِیْلِ رَبِّ اِنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرَّاحِمِیْنَ بِحُرْمَةِ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اَنْ تَكْشِفَ عَنِّیْ هَمِّیْ وَحُزْنِیْ وَارْفَعْ غَمِّیْ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ وَصَلَّی اللّٰهُ عَلٰی سَیِّدِ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ اَجْمَعِیْنَ الطَّیِّبِیْنَ الطَّاهِرِیْنَ۔



(۵)

ہر حاجت کے لئے بعد نماز فجر سو مرتبہ ان ناموں کو ترتیب ذیل کے ساتھ پڑھیگا انشاء اللہ اپنے مقصد میں کامیاب ہوگا اور ایک ہفتہ میں اس کا اثر ظاہر ہوگا۔ اول و آخر درود شریف پڑھے۔ جب تک حاجت برنہ آئے عمل کرتا رہے۔ وہ نام یہ ہیں:-

| | | |
|---|---|---|
| ۱۔ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ | ہفتہ | سو مرتبہ |
| ۲۔ یَا وَاحِدُ یَا اَحَدُ | اتوار | سو مرتبہ |
| ۳۔ یَا صَمَدُ یَا فَرْدُ | پیر | سو مرتبہ |
| ۴۔ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ | منگل | سو مرتبہ |
| ۵۔ یَا حَنَّانُ یَا مَنَّانُ | بدھ | سو مرتبہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۔ | یَا ذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ | جمعرات | سَو مرتبہ |
| ۷۔ | یَا اَللّٰہُ یَا ھُو | جمعہ | سَو مرتبہ |

(۶)

دینی و دنیاوی مراد پوری ہونے کے لئے جمعہ کی نماز سے قبل اچھی طرح غسل کرے دھلے ہوئے یا نئے کپڑے پہنے، جب نماز جمعہ ادا کرلے تو کسی سے کوئی بات نہ کرے اور بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا حَنَّانُ یَا مَنَّانُ یَا قَدِیْمُ یَا دَآئِمُ یَا فَرْدُ یَا وِتْرُ یَا اَحَدُ یَا صَمَدُ یَا لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّهٗ کُفُوًا اَحَدٌ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ نِعْمَ الْمَوْلٰی وَنِعْمَ النَّصِیْرُ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ۔ ایک سو (۱۰۰) بار پڑھے پھر سر سجدہ میں رکھے ہر قسم کی دینی و دنیوی مراد جو مانگے گا انشاء اللہ تعالیٰ پوری ہوگی۔

(۷)

**نماز حاجات** ۔ جمعہ کے چاشت کے وقت چار رکعت اس ترتیب سے پڑھے کہ ہر رکعت سورۂ فاتحہ (الحمد شریف) ایک بار، آیت الکرسی دس (۱۰) بار، قل یا یھا الکافرون دس (۱۰) بار، سورۂ اخلاص دس (۱۰) بار، قل اعوذ برب الفلق الخ دس (۱۰) بار، قل اعوذ برب الناس دس (۱۰) بار پڑھے جب سلام پھیرے ستر (۷۰) بار استغفار کے بعد سُبْحَانَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ وَلَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ۔ ستر (۷۰) بار کہے اس نماز کے پڑھنے والے کو کبھی رزق کی تنگی نہیں ہوگی

ہر قسم کی دینی و دنیاوی عزت حاصل ہوگی۔

## برائے تسخیر خلائق۔ ترقی رزق و سرخروئی

چڑھتے چاند کی گیارہ یا بارہ تاریخ کو بشرطیکہ جمعہ کا دن ہو بوقتِ طلوع آفتاب مندرجہ ذیل نقش پُر کر کے بازو یا گلے میں باندھ لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مخلوق میں عزت ہوگی۔ رزق میں برکت و فراخی ہوگی۔ مخلوقِ خدا مطیع و فرمانبردار ہوگی۔ یہ نقش یا حی یا قیوم کا ہے۔ نقش معظم یہ ہے۔

۷۸۶

| ۴۳ | ۴۶ | ۴۹ | ۳۶ |
|---|---|---|---|
| ۴۸ | ۳۷ | ۴۲ | ۴۷ |
| ۳۸ | ۵۱ | ۴۴ | ۴۱ |
| ۴۵ | ۴۰ | ۳۹ | ۵۰ |

## برائے گمشدہ و فرار شدہ اور بھاگے ہوئے کے لئے

نقش ذیل لکھ کر بھاری وزن دار پتھر یا دیگر وزنی چیز کے نیچے دبا کر رکھیں بھاگے ہوئے کا نام نقش کی پشت پر عدد یا بیخ کے مقابل لکھیں مجرب ہے۔

بسمت راہِ شمال یا عبد الکریم

بسمت راہِ مغرب یا عبد الرحیم

| ۴ د | ۹ ط | ۲ ب |
|---|---|---|
| ۳ ج | ۵ ہ | ۷ ز |
| ۸ ح | ۱ ا | ۶ و |

بسمت راہِ مشرق یا عبد الحکیم

بسمت راہِ جنوب یا عبد الرشید

# برائے مرض وحاجت روائی

یہ تعویذ واسطے ہر مرض کے لکھ کر پینے کے لئے اور برائے حاجت روائی لکھ کر گلے میں باندھے یا بازو پر باندھے۔ تعویذ یہ ہے۔

| | ٧٨٦ | |
|---|---|---|
| | ٧ | |
| ٨ | ١٠ | ٢ |
| | ٣ | |

# برائے وسعت رزق



ہر قمری ماہ کے پہلے اتوار سے مندرجہ ذیل عمل شروع کریں اور ہفتہ کو ختم کریں۔ سورۃ فاتحہ مع اول وآخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ مندرجہ ذیل طریقہ سے پڑھیں۔

اتوار کو ستر (٧٠) بار
پیر کو ساٹھ (٦٠) بار
منگل کو پچاس (٥٠) بار
بدھ کو چالیس (٤٠) بار
جمعرات کو تیس (٣٠) بار
جمعہ کو بیس (٢٠) بار
ہفتہ کو دس (١٠) بار



ہر ماہ میں یہ عمل ایک ہفتہ کیا جائے گا اور سات ماہ تک پابندی

کے ساتھ پڑھنا ضروری ہے۔ اس کے بعد روزانہ یہ معمول جاری رکھیں کہ ہر نماز کے بعد سورۂ فاتحہ سات (۷) مرتبہ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھ لیا کریں۔

## برائے مالداری و غنی ہونے کے

یہ دعا جمعہ کے دن ستر (۷۰) مرتبہ پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دو جمعے نہیں گذریں گے کہ وہ شخص مالدار اور غنی ہو جائیگا۔ وہ دعا یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ اکْفِنِیْ بِحَلَالِکَ عَنْ حَرَامِکَ وَاَغْنِنِیْ بِفَضْلِکَ عَمَّنْ سِوَاکَ۔

## برائے روزگار



اگر کوئی شخص بیکار ہے اور روزگار نہیں ملتا تو نقش ذیل زعفران سے پُر کر کے بازو پر باندھیں انشاء اللہ غیب سے مدد ہوگی۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۷۶ | ۱۷۹ | ۱۸۲ | ۱۶۹ |
| ۱۸۱ | ۱۷۰ | ۱۷۵ | ۱۸۰ |
| ۱۷۱ | ۱۸۴ | ۱۷۷ | ۱۷۴ |
| ۱۷۸ | ۱۷۳ | ۱۷۲ | ۱۸۳ |

## دوکان میں برکت کے لئے

مندرجہ ذیل نقش نوچندی کا چاندی کی پہلی جمعرات یا جمعہ یا پیر باندھ کو

بعد طلوع آفتاب باوضو زعفران سے لکھیں یا مال تجارت میں رکھیں یا دوکان
میں آویزاں کر دیں انشاء اللہ تعالیٰ خریدار بہت آئیں گے۔ بے حد نفع ہوگا
خود لکھ لیں یا کسی متقی پرہیزگار شخص سے لکھوالیں۔ نقش معظم یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ومن اوفی بعہدہ من اللہ فاستبشروا
ببیعکم الذی بایعتم بہ و ذالک ہو الفوز العظیم

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم واللہ یختص برحمتہ من یشاء واللہ ذو الفضل العظیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۲۲۱ / ۱۹۵۹ | ۴۲۲۵ / ۱۹۶۳ | ۴۲۲۸ / ۱۹۶۶ | ۴۲۱۴ / ۱۹۵۲ |
| ۴۲۲۷ / ۱۹۶۵ | ۴۲۱۵ / ۱۹۵۳ | ۴۲۲۰ / ۱۹۵۸ | ۴۲۲۶ / ۱۹۶۴ |
| ۴۲۱۶ / ۱۹۵۴ | ۴۲۳۰ خریدار بہت آئیں / ۱۹۶۸ | ۴۲۲۳ / ۱۹۶۱ | ۴۲۱۹ / ۱۹۵۷ |
| ۴۲۲۴ / ۱۹۶۲ | ۴۲۱۸ / ۱۹۵۶ | ۴۲۱۷ / ۱۹۵۵ | ۴۲۲۹ / ۱۹۶۷ |

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم وان الفضل بید اللہ یؤتیہ من یشاء واللہ ذو الفضل العظیم

یَا فَتَّاحُ مِنْ فَضْلِ اللّٰہِ

# کشائشِ رزق کے لئے

برائے زیادتی رزق بہ نیت غنا دو رکعت نماز پڑھے۔ ہر رکعت میں
سات مرتبہ سورۃ کوثر (انا اعطیناک الکوثر مکمل) پڑھے اور سلام
کے بعد گیارہ بار یہ دعا پڑھے۔ انشاء اللہ غناء ظاہری و باطنی حاصل
ہوگا۔ دعا یہ ہے۔ اَللّٰھُمَّ اکْفِنِیْ بِحَلَالِکَ عَنْ حَرَامِکَ وَ
اَغْنِنِیْ بِفَضْلِکَ عَمَّنْ سِوَاکَ۔

## برائے فراخی رزق (۱)

عروج ماہ (چاند کے مہینے کے شروع دنوں میں) بدھ کے دن سے وقت مقررہ پر یہ آیت کریمہ روزانہ ایک ہزار ایک مرتبہ (۱۰۰۱) اکتالیس (۴۱) دن تک پڑھیں پڑھتے وقت کسی سے بات نہ کرے انشاء اللہ تعالیٰ رزق میں زیادتی ہوگی آیت کریمہ یہ ہے۔

وَمَنْ يَتَّقِ اللّٰهَ يَجْعَلْ لَّهٗ مَخْرَجًا وَّيَرْزُقْهُ مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ وَمَنْ يَّتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ اِنَّ اللّٰهَ بَالِغُ اَمْرِهٖ قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لِكُلِّ شَيْءٍ قَدْرًا ۔



## برائے فراخی رزق (۲)

گیارہ سو (۱۱۰۰) مرتبہ روزانہ "یا مُغْنِی" پڑھنا کشائش رزق کے لئے مجرب ہے۔

## برائے فراخی رزق (۳)

ہر فرض نماز کے بعد پانچ (۵) مرتبہ رزق میں زیادتی کی نیت سے پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ رزق میں برکت ہوگی اور غربت سے نجات ملے گی۔ وہ دعا یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ اكْفِنِيْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَ اَغْنِنِيْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ ۔

☆☆☆

# حل مشکلات کے واسطے مجرب عمل

دو رکعت نماز نفل پڑھے جو سورہ چاہے پڑھے سجدہ میں لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ۔ چالیس مرتبہ پڑھے بعد سلام کے دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالےٰ مشکل حل ہو گی۔ اور مقصد میں کامیابی حاصل ہو گی۔

## مقدمہ میں کامیابی کے لئے

ہر قسم کے مقدمہ میں کامیابی کے لئے سات (۷) روز تک گیارہ ہزار ۱۱۰۰۰ مرتبہ روزانہ برابر پڑھتا رہے۔ انشاء اللہ تعالےٰ ضرور کامیابی ہو گی۔ مجرب اور اکسیر ہے۔ آیت یہ ہے: اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ ۝

## حاکم کے مہربان ہونے کیلئے

تین ۳ روز تک یہ کلمات پانچ سو (۵۰۰) مرتبہ برابر پڑھتا رہے۔ ناغہ نہ کرے۔ شرط یہ ہے کہ روزانہ غسل کرے۔ چوتھے روز ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ پڑھے اور جب حاکم یا افسر کے سامنے جانے کا ارادہ ہو تو ہتھیلی پر لکھ لے پھر حاکم کے پاس جائے اور اس کے سامنے پندرہ مرتبہ پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ حاکم مہربان ہو گا۔ اور مہربانی سے پیش آئیگا۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

یَا رَحْمٰنُ كُلِّ شَیْءٍ وَّرَاحِمَهٗ

## حاکم کا دل نرم کرنے کا عمل

مندرجہ ذیل اسماء کو حاکم کے سامنے پڑھتا رہے انشاء اللہ تعالیٰ

اس کا دل نرم ہو گا، وہ اسمار مندرجہ ذیل ہیں۔

یَا سُبُّوْحُ یَا قُدُّوْسُ یَا غَفُوْرُ یَا وَدُوْدُ

## حاکم کو مطیع کرنے کا عمل

ان چار حروف کو اپنے داہنے ہاتھ کی انگلیوں پڑھ کر دم کرے او
اس ہاتھ سے حاکم کو سلام کرے اور فوراً مٹھی بند کرلے انشاء اللہ تعالے
حاکم مطیع اور فرمانبردار ہو گا۔ وہ حروف یہ ہیں۔

الف ۔ یا ۔ سین ۔ میم

## حکام وسلاطین کو راضی رکھنے کے لئے



بعد نماز عشاء تین سو ساٹھ (۳۶۰) مرتبہ مندرجہ ذیل آیت پڑھیں
اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ۔ عشاء کی نماز پڑھنے کے بعد
عمل پڑھنے سے پہلے اور عمل پڑھنے کے بعد کسی سے کلام نہ کرے۔ انشاء اللہ
تعالیٰ حاکم مہربان ہو گا اور مقصد میں کامیابی ہوگی۔ وہ آیت یہ ہے۔

رَبِّ اِنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ

## سحر و جادو سے شفاء کے لئے

یہ دعا اکیس[۲۱] مرتبہ پانی پر دم کر کے سحر زدہ (مسحور) بیمار کو پلائے
انشاء اللہ تعالیٰ شفاء ہوگی۔ دعا یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ



وَعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّبَارِکْ وَسَلِّمْ ۔ بجری بجری کو آل بجری باندم

دسوں دوار بجری آئے۔ بجری جائے سب جگ سمائے ٹونا جادو
سب رد ہو جائے جو ٹونا جادو پھر کر آئے الٹ پلٹ وہاں کا وہاں پر
جائے جو کرے سو مرے بحق لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ
وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ
وَلَا يَزِيْدُ الظّٰلِمِيْنَ اِلَّا خَسَارًا۔

## ردّ سحر کے لئے مجرّب عمل

چینی کی پلیٹ سفید بغیر پھول والی (یعنی طشتری) پر سات روز
نہار منہ سحر زدہ کو پلائے مجرب ہے۔ انشاء اللہ سحر سے نجات حاصل
ہوگی۔ آیت یہ ہے۔

فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰى مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ ــــ بِاِذْنِ اللّٰهِ ۱۱۱ م ☆



## برائے حفاظت و ردّ سحر

مندرجہ ذیل آیات و کلمات کو گیارہ مرتبہ صبح اور گیارہ مرتبہ شام
کو پڑھیں انشاء اللہ تعالیٰ سحر سے نجات حاصل ہوگی۔ صبح کو نماز فجر
کے بعد پڑھیں اور شام کو عشاء کی نماز کے بعد پڑھیں۔

لِاِيْلٰفِ قُرَيْشٍ ۙ اٖلٰفِهِمْ رِحْلَةَ الشِّتَآءِ وَالصَّيْفِ ۚ
فَلْيَعْبُدُوْا رَبَّ هٰذَا الْبَيْتِ ۙ الَّذِيْٓ اَطْعَمَهُمْ مِّنْ
جُوْعٍ ۙ وَّاٰمَنَهُمْ مِّنْ خَوْفٍ ۚ

لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ۔

اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۙ

## سحر و جنّ و آسیب سے نجات کا فلیتہ

مندرجہ ذیل نقش کا فلیتہ بنا کر کڑوے تیل (سرسوں کے تیل) میں جلا دیں مریض کو پاک جگہ قبلہ رُخ بٹھائیں اور اس کے سامنے چراغ میں فلیتہ روشن کریں۔ فلیتہ کا منہ مریض کی طرف ہو اور فلیتہ آٹھ (۸) کے ہندسہ کی طرف سے جلا دیں۔ فلیتہ کے کاغذ کو روئی میں لپیٹ لیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ سحر۔ آسیب اور جنّ سے نجات حاصل ہو گی۔ فلیتہ یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ٦ | ١ | ٨ |
| ٧ | ٥ | ٣ |
| ٢ | ٩ | ٤ |



فرعون۔ قارون۔ شداد۔ نمرود۔ ابلیس علیہ اللعنۃ واتباع ایشان۔ اگر نگریزند، سوختہ شوند۔

## مکان کیلنا تاکہ مکان ہر قسم کے اثرات سے محفوظ رہے

ہر کیل پر پچیس (۲۵) مرتبہ آیت ذیل پڑھ کر پھونک دیں اور مکان کے چاروں کونوں (گوشوں) میں گاڑ دیں انشاء اللہ تعالیٰ مکان کی حفاظت ہو جائے گی اور جن بھاگ جائیں گے۔ وہ آیت یہ ہے۔

إِنَّهُمْ يَكِيدُونَ كَيْدًا وَّأَكِيدُ كَيْدًا فَمَهِّلِ الْكَافِرِينَ أَمْهِلْهُمْ رُوَيْدًا۔

## جنات سے مکان کی حفاظت کا نقش



اگر کسی جگہ آسیب آگ دیتا ہو یا اینٹیں پھینکتا ہو یہ نقش لکھ کر

اس کا منہ قبلہ کی طرف کر کے دیوار پر چسپاں (یا لٹکا دیا جائے) کر دیا جائے انشاء اللہ تعالےٰ پھر پتھر یا آگ نہیں آئے گی۔ نقش یہ ہے۔






## دفع آسیب وسحر وجملہ امراض کے لئے

چاروں قل اور آیۃ الکرسی کا نقش لکھ کر مریض کو پلائیں اور اس کے گلے میں باندھیں انشاء اللہ تعالیٰ آسیب وسحر سے نجات اور امراض سے شفاء حاصل ہوگی۔ وہ نقش یہ ہے۔

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١١٨٥٠ | ١١٨٥٣ | ١١٨٥٦ | ١١٨٤٣ |
| ١١٨٥٥ | ١١٨٤٤ | ١١٨٤٩ | ١١٨٥٤ |
| ١١٨٤٥ | ١١٨٥٨ | ١١٨٥١ | ١١٨٤٨ |
| ١١٨٥٢ | ١١٨٤٧ | ١١٨٤٦ | ١١٨٥٧ |

# جن اگر ڈھیلے پھینکے تو اس کا نقش

اگر کسی گھر میں جن ڈھیلے پھینکتے ہوں تو نقش ذیل لکھ کر دیوار پر قبلہ کی طرف منہ کر کے چپکا دیں انشاء اللہ تعالیٰ ڈھیلے آنے بند ہو جائینگے۔ نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٩ | ٦ | ٣ | ١٦ |
| ٧ | ١٢ | ١٣ | ٢ |
| ١٤ | ١ | ٨ | ١١ |
| ٤ | ١٥ | ١٠ | ٥ |

# جس گھر میں جن آواز دیتا ہو یا ڈراتا ہو!

جس گھر میں جن آواز دیتا ہے یا ڈراتا ہے تو اس نقش کو لکھ کر دروازے پر باہر کی طرف لگا دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جن کے شر سے محفوظ رہیگا۔ نقش یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم ۝ لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ
بحق جبرائیل یا بدوح

لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ
بحق جبرائیل یا بدوح

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٨ | ٦ | ٤ | ٢ |
| ٢ | ٤ | ٦ | ٨ |
| ٦ | ٨ | ٢ | ٤ |
| ٤ | ٢ | ٨ | ٦ |

لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ
بحق میکائیل یا بدوح

# برائے دفع دشمن

چاند کے آخری منگل کو زوال کے وقت سورۂ کوثر اٹھارہ[۱۸] مرتبہ سرسوں پر دم کرے اور لفظ "اَبْتَرُ" کو "اَبْکَرُ" کہے اور وہ سرسوں دشمن کے گھر میں ڈالدے انشاءاللہ تعالیٰ دشمن پریشان و برباد ہوگا۔ سورۂ کوثر یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِنَّآ اَعْطَيْنٰكَ الْكَوْثَرَ ؕ فَصَلِّ لِرَبِّكَ وَانْحَرْ ؕ اِنَّ شَانِئَكَ هُوَ الْاَبْتَرُ ؏

# برائے دفع دشمن



بعد نماز عشاء دو رکعت پڑھے۔ دونوں رکعتوں میں الحمد شریف کے بعد سورۂ فیل سات بار پڑھیں اور یہ دعا چالیس[۴۰] مرتبہ پڑھیں۔ انشاءاللہ دشمن دفع ہوگا۔ دعا یہ ہے۔

وَعَنَتِ الْوُجُوْهُ لِلْحَيِّ الْقَيُّوْمِ وَقَدْ خَابَ مَنْ حَمَلَ ظُلْمًا

سورۂ فیل یہ ہے:۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلَمْ تَرَ كَيْفَ فَعَلَ رَبُّكَ بِاَصْحٰبِ الْفِيْلِ ؕ اَلَمْ يَجْعَلْ كَيْدَهُمْ فِيْ تَضْلِيْلٍ ؕ وَّاَرْسَلَ عَلَيْهِمْ طَيْرًا اَبَابِيْلَ ؕ تَرْمِيْهِمْ بِحِجَارَةٍ مِّنْ سِجِّيْلٍ ؕ فَجَعَلَهُمْ كَعَصْفٍ مَّاْكُوْلٍ ؏

# دشمن کو ذلیل کرنے کا عمل!

جو شخص فجر کی سنتوں کے بعد فرضوں سے پہلے (یعنی فجر کی دو سنتیں پڑھ کر یہ عمل کرے) سو مرتبہ گیارہ روز تک "یَا قَهَّارُ" پڑھے گا تو دشمن انشاء اللہ تعالیٰ ذلیل و خوار ہو گا۔

# دشمن کے دل کو نرم کرنے کا عمل

جو شخص فجر کی نماز کے بعد پانچ سو مرتبہ "یَا حَیُّ" پوری توجہ کے ساتھ پڑھے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ تمام مخلوق اس پر مہربان ہو گی۔ اگر دشمن کوئی نقصان پہنچانا چاہتا ہے تو وہ بھی نرم ہو جائے اور نقصان پہنچانے سے رُک جائیگا۔



# دشمن کو زیر کرنے کا عمل

جو شخص دشمن کو زیر کرنا چاہے تو سورۂ نوح (پ ۲۹) ایک ہزار ۱۰۰۰ مرتبہ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ دشمن زیر ہو گا۔

# دشمن کے مکر و فریب سے محفوظ رہنے کا عمل

جو شخص سورۂ "لِاِیْلٰفِ قُرَیْشٍ" اکتالیس ۴۱ مرتبہ بعد نماز مغرب پڑھے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمنوں کے مکر و فریب سے محفوظ رہے گا۔

سورۂ قریش یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝



لِاِیْلٰفِ قُرَیْشٍ ۝ اٖلٰفِهِمْ رِحْلَةَ الشِّتَآءِ وَالصَّیْفِ ۝

فَلْيَعْبُدُوْا رَبَّ هٰذَا الْبَيْتِ ۝ الَّذِيْٓ اَطْعَمَهُمْ مِّنْ جُوْعٍ ۵ۙ وَّاٰمَنَهُمْ مِّنْ خَوْفٍ ۝

## برائے ذِلّت وخواریٔ دشمن

دشمن کو ذلیل وخوار کرنے کے لئے نماز مغرب اور عشاء کے درمیان اکتالیس[۴۱] بار سورۂ فیل (الم ترکیف) اور لایلاف (لِاِیْلٰفِ قریش) بغیر "بسم اللہ الرحمٰن الرحیم" کے ملاکر پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن ذلیل وخوار ہوگا۔

## برائے دفع دشمن

مٹی کا ڈھیلا لے کر اس پر یہ دعا تین بار پڑھے اور دشمن کا تصور کرے کہ دشمن میرے سامنے کھڑا ہے اور اس کی خیالی صورت پر ڈھیلا مارے یہ عمل ہر روز کرے۔ انشاء اللہ تعالےٰ رحمتِ خدا سے دشمن دفع ہوگا

دعا یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَجْعَلُكَ فِيْ نُحُوْرِهِمْ وَنَعُوْذُبِكَ مِنْ شُرُوْرِهِمْ

## ویرانی ظالم کے لئے

اگر کوئی شخص ناحق ظلم کرتا ہو تو اس کی ویرانی وتباہی کے لئے یہ عمل بہت کارآمد ہے۔ عمل یہ ہے: ایک مٹی کا پیالہ (آبخورہ) جس کو پانی سے نہ دھویا گیا ہو (آب نارسیدہ) کے ترسیٹھ[۶۳] ٹکڑے کرکے ہر ٹکڑے پر تَبَّتْ يَدَآ اَبِيْ لَهَبٍ وَّتَبَّ مَآ اَغْنٰى عَنْهُ مَالُهٗ وَمَا كَسَبَ سَيَصْلٰى نَارًا ذَاتَ لَهَبٍ وَّ امْرَاَتُهٗ حَمَّالَةَ الْحَطَبِ فِيْ جِيْدِهَا

حَبْلٌ مِّنْ مَّسَدٍ ۔ یہ سورۂ لہب بغیر بسم اللہ الرحمن الرحیم کے ایک بار پڑھے اور ظالم کے گھر میں تمام ٹھیکریاں ڈالدے۔ ظالم تباہ و برباد ہوگا۔ اس عمل کو ہفتہ یا بدھ کے دن کرے۔

## برائے ہلاکی دشمن

سات کچی مٹی کی اینٹیں لے کر ہر اینٹ پر سات بار سورۂ کوثر پڑھے اور پھونک دے۔ اور ان تمام اینٹوں کو ویران کنویں میں ڈال دے جہاں لوگوں کا گذر نہ ہو۔ یہ عمل انتہائی مجبوری اور آخری شکل میں کیا جائے بلا شرعی وجہ کے کسی کو ہلاک کرنا دنیا و آخرت میں تباہی کا باعث ہے۔ بہتر یہ ہے کہ اس عمل کو کرنے سے قبل کسی نیک متقی عالم دین سے مشورہ کرے۔ سورۂ کوثر یہ ہے:



اِنَّآ اَعْطَيْنٰكَ الْكَوْثَرَ ۝ فَصَلِّ لِرَبِّكَ وَانْحَرْ ۝ اِنَّ شَانِئَكَ هُوَ الْاَبْتَرُ ۝

## دشمن کی بربادی کے لئے

سورۂ کوثر پچاس مرتبہ پڑھ کر مٹی پر دم کرے اور دشمن کے گھر میں ڈالدے۔ دشمن برباد ہو جائے گا۔

## برائے ہلاکی دشمن

اگر بقر عید کے روز غسل کرکے مسجد کے راستہ کی خاک اور پرانی قبر کی خاک اور پڑا دے کی خاک لے کر ۹ مرتبہ سورۂ مزمل کو پڑھ کر دم

کرے اور دشمن کی طرف اُڑا دے۔ دشمن ہلاک ہوگا۔

نوٹ:۔ یہ عمل شرعی ضرورت اور شرعی حدود کو پیش نظر رکھ کر کیا جائے۔ بہتر یہ ہے کہ کسی ثقہ عالم دین سے مشورہ کرے ورنہ قتل کا گناہ ہوگا اور دنیا و آخرت کی تباہی کا شکار الگ ہوگا۔ لہٰذا احتیاط بہت ضروری ہے۔

## ظالم کے ظلم سے نجات حاصل کرنے کا طریقہ

اگر کسی ظالم کے ظلم سے لوگ تنگ ہوں اور اس کی قید میں گرفتار ہوں تو بعد نمازِ جمعہ سورۂ مزمل انیس ۱۹ مرتبہ پڑھ کر سرسوں پر دم کرکے آگ میں ڈالے مجرّب ہے خلاصی ہوگی، ظالم ذلیل ہوگا۔

## ناحق کے جھگڑے سے نجات کا عمل

جو کوئی شخص ناحق کے جھگڑے میں پھنس جائے کسی مفسد (جھگڑالو) شخص سے معاملہ پڑجائے تو عین مقدمہ کی پیشی کے وقت یا باہمی گفتگو کے وقت سترہ دفعہ اللہ اللہ کہے اور یہ دل میں تصور کرے کہ ساری مجلس (سبھا) فنا ہوئی اور خاص ذات باری تعالیٰ اس مقدمہ کا فیصلہ فرمائیگا اس کے حق میں اچھا فیصلہ ہوگا۔ دشمن ہارے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

## ظالم حاکم اور دشمن سے محفوظ رہنے کا عمل

سنت فجر سے پہلے چار رکعت پڑھے۔ پہلی رکعت میں الم نشرح (آخر تک)، دوسری میں الم ترکیف (آخر تک)، تیسری میں قل یاایھا الکافرون (آخر تک)، چوتھی میں قل ھو اللہ احد (آخر تک) پڑھے۔

اس عمل کو پابندی سے کرے ناغہ نہ کرے انشاء اللہ تعالیٰ ظالم حاکم اور دشمن سے امن میں رہے گا۔

## سخت ظالم اور دشمن سے نجات کا عمل

درمیان دو قبروں کے دوپہر کے وقت اکتالیس مرتبہ سات روز تک اس دعا کو پڑھے۔

یَا قَاهِرُ ذَا لْبَطْشِ الشَّدِیْدِ اَنْتَ الَّذِیْ لَا یُطَاقُ اِنْتِقَامُهٗ

انشاء اللہ تعالیٰ دشمن ہلاک ہوگا۔

نوٹ: یہ عمل انتہائی مجبوری کے وقت کرنا چاہیئے ورنہ قتل کا گناہ ہوگا۔ بہتر یہ ہے کہ کسی متقی عالمِ دین سے مشورہ کرے ان کی اجازت سے حدودِ شریعت کی رعایت رکھتے ہوئے عمل کرے۔

## ظالم کو مغلوب کرنے کا عمل

اگر کسی کا کوئی دشمن ہو تو صبح سویرے (منہ اندھیرے) مشک و زعفران سے اس مربع کو لکھ کر اپنے بازو یا سر میں موم جامہ کر کے رکھے انشاء اللہ تعالیٰ دشمن کبھی اس پر غالب نہ ہو سکے گا۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۱ | ۱۳ | ۴۱۱ | ۴ |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۷ | ۳ | ۱۳ |
| ۶ | مہ | ۹۳ | ۱۳ |
| ۱ع | عہ | ع | ۱۵ |

## برائے زبان بندی دشمن

نقش ذیل کو لکھ کر بھاری پتھر کے نیچے دبا دے انشاءاللہ تعالیٰ دشمن کی زبان بند ہوگی اور وہ برائی و بدگوئی سے رک جائیگا۔ نقش یہ ہے۔

| ۱۶۵۶ | ۱۶۵۱ | ۱۶۵۸ |
|---|---|---|
| ۱۶۵۷ | ۱۶۵۵ | ۱۶۵۳ |
| ۱۶۵۲ | ۱۶۵۹ | ۱۶۵۴ |

فلاں بن فلاں را برائے فلاں بن فلاں زباں بستہ گردد

## برائے زبان بندی دشمن

دو عدد نقش لکھے۔ ایک نقش کو قبر میں مردے کے دائیں ہاتھ کی طرف دفن کرے اور دوسرے نقش کو اپنے بازو پر باندھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن کی زبان یاوہ گوئی سے بند ہوگی اور دشمن کے شر سے انشاءاللہ تعالیٰ حفاظت رہے۔ نقش یہ ہے۔

| ۲۳ | ۱۸ | ۲۵ |
|---|---|---|
| ۲۴ | ۲۲ | ۲۰ |
| ۱۹ | ۲۶ | ۲۱ |

## برائے سہولت نکاح

بعد نماز عشاء "یا لَطِیفُ۔ یا وَدُودُ" گیارہ سو گیارہ بار اول

و آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار، چالیس دن متواتر پڑھے ناغہ نہ کرے۔ اگر ایک یا دو دن ناغہ ہو جائے تو اتنے ہی دن مزید کرے اور تین دن تک متواتر ناغہ ہو جائے تو عمل کو دوبارہ شروع کرے اور بلاناغہ چالیس دن پورے کرے۔ مطلوبہ کا تصور کر کے پڑھنا ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مقصود جلد حاصل ہوگا۔ اگر چالیس دن سے پہلے مقصود حاصل ہو جائے تب بھی نہ چھوڑے اور چالیس دن پورے کرے۔

## لڑکی کے رشتہ کے لئے

جس شخص کی لڑکی کنواری بیٹھی ہو اور کوئی سامان جہیز کا پورا نہ ہو یا کسی جگہ سے کوئی رشتہ یا پیغام نہ آتا ہو وہ شخص گیارہ ہزار مرتبہ عشاء کی نماز کے بعد گیارہ دن تک اس طرح پڑھے کہ جمعرات کے دن سے شروع کرے اور اتوار کو ختم کرے۔ وہ اسم یہ ہے۔ یَا مُعْطِیُ۔

## برائے عقیمہ

چالیس لونگوں پر یہ آیت کریمہ۔ اَوْ كَظُلُمٰتٍ فِیْ بَحْرٍ لُّجِّیٍّ یَّغْشٰهُ مَوْجٌ مِّنْ فَوْقِهٖ مَوْجٌ مِّنْ فَوْقِهٖ سَحَابٌ ؕ ظُلُمٰتٌۢ بَعْضُهَا فَوْقَ بَعْضٍ ؕ اِذَاۤ اَخْرَجَ یَدَهٗ لَمْ یَكَدْ یَرٰىهَا ؕ وَ مَنْ لَّمْ یَجْعَلِ اللّٰهُ لَهٗ نُوْرًا فَمَا لَهٗ مِنْ نُّوْرٍ ۠

ہر لونگ پر سات سات مرتبہ پڑھے اور روزانہ ایک عدد کھلائے اور یہ عمل انقطاعِ حیض کے پہلے دن سے غسل کرنے کے بعد شروع کرے اور ان دنوں میں شوہر ہم خواب ہوتا رہے۔

## حمل کے محفوظ رہنے کا عمل

یہ دعا باوضو لکھے اور عورت کے پیٹ پر باندھے، حمل محفوظ رہے گا وہ دعا یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہ اِنْ كُلُّ نَفْسٍ لَّمَّا عَلَیْهَا حَافِظٌ۔ فَاللّٰهُ خَیْرٌ حَافِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ۔ اَللّٰهُمَّ احْفَظْ حَمْلَ هٰذِهِ الْمَرْاَةِ مِنْ جَمِیْعِ الْاٰفَاتِ بِحَقِّ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ، اٰمین، اٰمین، اٰمین۔

## برائے قائم رہنے حمل کے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہ کے انیس ۱۹ حرفوں کو جدا کاتہ (اس طرح۔ ب س م ا ل ل ا ہ ا ل ر ح م ن ا ل ر ح ی م) ایک سو دس مرتبہ لکھ کر بعد غسل ایام۔ عورت کے گلے میں لٹکایا جائے کہ پیٹ پر پڑا رہے اور اسی روز سورج غروب ہونے سے پہلے چینی کی پلیٹ پر سورۂ فاتحہ مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم (الحمد شریف بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے ساتھ) اور سورج نکلنے سے پہلے پانی سے دھو کر پلایا جائے اور چالیس دن تک روزانہ پلاتے رہیں اور جب حمل دو ماہ کا ہو جائے تعویذ کھول دیا جائے اور قرار حمل تک طہر (ایام ماہواری سے پاک ہونے کے بعد) کے شروع میں دو تین دفعہ ہم بستری ہونی چاہیئے۔



## مسان کا مکمل علاج



تین ۳ یا چار ماہ کا جب حمل ہو جائے تو علاج شروع کیا جائے۔ تین

گنڈے (دھاگے کے) مریض کے قد (پیشانی پر سر کے بالوں سے لیکر پاؤں کے ناخن تک) سے ناپ کر بنائیں۔ سفید سوت چودہ[۱۴] تار، سُرخ (لال رنگ) گیارہ[۱۱] تار، نیلا سوت اکتالیس[۴۱] تار، یہ تین[۳] گنڈے بنیں گے سفید دھاگے کے تاروں پر چودہ[۱۴] گرہ لگیں گی اور ہر گرہ لگانے سے پہلے اول چودہ[۱۴] مرتبہ درود شریف پڑھیں (وہ درود شریف جو نماز میں پڑھتے ہیں بہتر ہے) پھر سورۃ والطارق پڑھ کر گرہ لگائیں اس طرح چودہ[۱۴] مرتبہ سورہ والطارق پڑھیں پھر چودہ[۱۴] مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ سورۃ والطارق یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ؕ

وَالسَّمَآءِ وَالطَّارِقِ ۙ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا الطَّارِقُ ۙ النَّجْمُ الثَّاقِبُ ۙ اِنْ كُلُّ نَفْسٍ لَّمَّا عَلَيْهَا حَافِظٌ ؕ فَلْيَنْظُرِ الْاِنْسَانُ مِمَّ خُلِقَ ؕ خُلِقَ مِنْ مَّآءٍ دَافِقٍ ۙ يَّخْرُجُ مِنْۢ بَيْنِ الصُّلْبِ وَالتَّرَآئِبِ ؕ اِنَّهٗ عَلٰى رَجْعِهٖ لَقَادِرٌ ؕ يَوْمَ تُبْلَى السَّرَآئِرُ ۙ فَمَا لَهٗ مِنْ قُوَّةٍ وَّلَا نَاصِرٍ ؕ وَالسَّمَآءِ ذَاتِ الرَّجْعِ ۙ وَالْاَرْضِ ذَاتِ الصَّدْعِ ۙ اِنَّهٗ لَقَوْلٌ فَصْلٌ ۙ وَّمَا هُوَ بِالْهَزْلِ ؕ اِنَّهُمْ يَكِيْدُوْنَ كَيْدًا ۙ وَّاَكِيْدُ كَيْدًا ۚ فَمَهِّلِ الْكٰفِرِيْنَ اَمْهِلْهُمْ رُوَيْدًا ۚ

لال دھاگے کے گنڈے پر اول گیارہ[۱۱] مرتبہ درود شریف پڑھیں پھر ہر گرہ لگانے سے پہلے اس پر یہ آیت۔

وَمَا صَبْرُكَ اِلَّا بِاللّٰهِ وَلَا تَحْزَنْ عَلَيْهِمْ وَلَا تَكُ فِیْ ضَيْقٍ مِّمَّا يَمْكُرُوْنَ ۔ اِنَّ اللّٰهَ مَعَ الَّذِيْنَ اتَّقَوْا وَّالَّذِيْنَ هُمْ مُّحْسِنُوْنَ ۔

اور قل یا یھا الکافرون پڑھیں۔ قل یا یھا الکافرون یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ يٰٓاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ ۙ لَآ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ ۙ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۚ وَلَآ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ ۙ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۭ لَكُمْ دِيْنُكُمْ وَلِيَ دِيْنِ ۧ

پھر گیارہ[۱۱] مرتبہ آخر میں درود شریف پڑھیں۔

نیلے سوت کے اکتالیس[۴۱] دھاگوں پر سورۂ مُزّمّل (سورۃ ۷۳ پ ۲۹) پوری آخر تک پڑھیں پہلے اکتالیس[۴۱] مرتبہ درود شریف پڑھیں اور ایک مرتبہ سورۂ مزمّل پڑھ کر ایک گرہ لگا دیں۔ پھر دوسری مرتبہ پڑھ کر دوسری گرہ لگا دیں اس طرح کل اکتالیس[۴۱] مرتبہ پڑھ کر اکتالیس[۴۱] گرہ لگا دیں۔ اور آخر میں اکتالیس[۴۱] مرتبہ درود شریف پڑھیں۔



اب تینوں گنڈوں کو یکجا کر کے ملالیں۔ گنڈوں کو باندھنے سے پہلے ان کو موم جامہ کریں اور اس میں دو تعویذ لگالیں اس طرح کہ ایک ناف کے نیچے دائیں طرف لگائیں وہ تعویذ یہ ہے۔

| ق | ا | ب | ض |
|---|---|---|---|
| ض | ب | ا | ق |
| ا | ق | ض | ب |
| ب | ض | ق | ا |

اں ادوا ما کان حتیٰ اں یدوا

فطوبیٰ لھم من مراد ان یدوا

اور دوسرا ناف کے نیچے بائیں طرف لگائیں وہ تعویذ یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ش | د | ی | د |
| د | ی | د | ش |
| د | ش | د | ی |
| ی | د | ش | د |

یَمْلِیْخَا مَکْسَلْمِیْنَا مَسِیْنَا مَرْنُوْشْ
بَرْنُوْشْ شَاذْنُوْشْ مَرْطُوْنَسْ قِطْمِیْرْ

مندرجہ ذیل نقش مریضہ کے سر میں باندھیں۔



| | | | |
|---|---|---|---|
| ب | د | و | ح |
| ح | و | د | ب |
| د | ب | ح | و |
| و | ح | ب | د |

یَمْلِیْخَا مَکْسَلْمِیْنَا مَسِیْنَا مَرْنُوْشْ
بَرْنُوْشْ شَاذْنُوْشْ مَرْطُوْنَسْ قِطْمِیْرْ

مندرجہ ذیل نقش موم جامہ کر کے مریضہ کے بازو پر باندھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ فائدہ ہوگا۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۳۵۹۳ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۳۵۹۲ |
| ۶ | ۹ | ۳۵۹۵ | ۳ |
| ۳۵۹۴ | ۴ | ۵ | ۱۰ |



بحرمت حضرت سلیمان بن داؤد علیہما السلام

جب نواں مہینہ شروع ہو جائے تو سر اور بازو کے تعویذ کھول دیئے جائیں۔

۱۔ روغن کنجد (سرسوں کا تیل)، دس تولہ پر آیت قطب پڑھ کر دم کریں اور روزانہ دو انگلی منہ، پیڑو، سینہ پر مل لیں۔ آیت قطب یہ ہے

ثُمَّ اَنْزَلَ عَلَيْكُمْ مِّنْ بَعْدِ الْغَمِّ اَمَنَةً نُّعَاسًا يَّغْشٰى طَآئِفَةً مِّنْكُمْ وَ طَآئِفَةٌ قَدْ اَهَمَّتْهُمْ اَنْفُسُهُمْ يَظُنُّوْنَ بِاللّٰهِ غَيْرَ الْحَقِّ ظَنَّ الْجَاهِلِيَّةِ ؕ يَقُوْلُوْنَ هَلْ لَّنَا مِنَ الْاَمْرِ مِنْ شَيْءٍ ؕ قُلْ اِنَّ الْاَمْرَ كُلَّهٗ لِلّٰهِ ؕ يُخْفُوْنَ فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ مَّا لَا يُبْدُوْنَ لَكَ ؕ يَقُوْلُوْنَ لَوْ كَانَ لَنَا مِنَ الْاَمْرِ شَيْءٌ مَّا قُتِلْنَا هٰهُنَا ؕ قُلْ لَّوْ كُنْتُمْ فِيْ بُيُوْتِكُمْ لَبَرَزَ الَّذِيْنَ كُتِبَ عَلَيْهِمُ الْقَتْلُ اِلٰى مَضَاجِعِهِمْ ۚ وَ لِيَبْتَلِيَ اللّٰهُ مَا فِيْ صُدُوْرِكُمْ وَ لِيُمَحِّصَ مَا فِيْ قُلُوْبِكُمْ ؕ وَ اللّٰهُ عَلِيْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ۝

۲۔ شہد خالص دس تولہ پر آیت ذیل اکتالیس ۴۱ مرتبہ پڑھ کر رکھ لیں۔

لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ

۳۔ دکھنی مرچ دس تولہ، اجوائن خورد نی دس تولہ پر سورۃ والشمس مکمل اکتالیس ۴۱ مرتبہ پڑھ کر شہد میں ملالیں اور چار رتی روزانہ نہار منہ کھائیں اور ایک گھنٹہ تک پانی نہ پئیں۔ سورۃ والشمس یہ ہے۔

وَالشَّمْسِ وَضُحٰهَا ۝ وَالْقَمَرِ اِذَا تَلٰهَا ۝ وَالنَّهَارِ اِذَا جَلّٰهَا ۝ وَ الَّيْلِ اِذَا يَغْشٰهَا ۝ وَالسَّمَآءِ وَمَا بَنٰهَا ۝ وَالْاَرْضِ وَمَا طَحٰهَا ۝ وَنَفْسٍ وَّمَا سَوّٰهَا ۝ فَاَلْهَمَهَا فُجُوْرَهَا وَتَقْوٰهَا ۝ قَدْ اَفْلَحَ مَنْ زَكّٰهَا ۝ وَقَدْ خَابَ

مَنْ دَسّٰهَا ۝ كَذَّبَتْ ثَمُوْدُ بِطَغْوٰىهَا ۝ اِذِ انْبَعَثَ اَشْقٰهَا ۝ فَقَالَ لَهُمْ رَسُوْلُ اللّٰهِ نَاقَةَ اللّٰهِ وَسُقْيٰهَا ۝ فَكَذَّبُوْهُ فَعَقَرُوْهَا فَدَمْدَمَ عَلَيْهِمْ رَبُّهُمْ بِذَنْبِهِمْ فَسَوّٰىهَا ۝ وَلَا يَخَافُ عُقْبٰهَا ۝

۴۔ روغن چنبیلی دس تولہ پر الحمد شریف مکمل اکتالیس بار پڑھ کر بچے کی پیدائش تک سر پر لگاتی رہے۔ سورۃ الحمد شریف یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝

## بچے کی مسان سے حفاظت کا عمل

ہر روز مندرجہ ذیل آیت زعفران سے لکھ کر عورت کو پلائے حمل کے دوران۔ وہ آیت یہ ہے۔ سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ

## سوکھا ہوا بچہ تندرست ہو جانے کا عمل

جو بچہ دودھ پینے والا ہو اور نہایت دبلا ہو جیسے اکثر بچوں کو سوکھا ہو جاتا ہے۔ اس کے لئے خالص سرسوں کا تیل لے کر پاؤ بھر رو بقبلہ ہو کر با وضو ایک ہزار مرتبہ "یا قہار" پڑھیں اور تیل پر دم کریں۔ وہ تیل صبح و شام ... تک بچے کے مالش کریں انشاء اللہ تعالےٰ بچہ

جلد تندرست و توانا ہوگا۔

## بچے کو سوکھے سے محفوظ رکھنے کا عمل

حاملہ کے گلے میں مندرجہ ذیل کلمات لکھ کر موم جامہ کر کے ڈال دیں۔

وہ کلمات یہ ہیں۔

اعوذ بعزۃ اللہ وقدرۃ اللہ وبرھان اللہ وضیع اللہ ولطف اللہ وکبیر اللہ وجلال اللہ وعظمۃ اللہ وھیبۃ اللہ وبرکۃ اللہ ولا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ۔

| ۵۵۳۵ | ۵۵۴۸ | ۵۵۴۵ | ۵۵۴۲ |
|---|---|---|---|
| ۵۵۴۶ | ۵۵۴۱ | ۵۵۳۶ | ۵۵۴۷ |
| ۵۵۴۰ | ۵۵۴۳ | ۵۵۵۰ | ۵۵۳۷ |
| ۵۵۴۹ | ۵۵۳۸ | ۵۵۳۹ | ۵۵۴۴ |



| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
|---|---|---|---|
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

الٰہی بحرمت شمس الدین تبریزی ایں تپ آسیب مسان بگریزی و اولاد گور قاضی رشوتی گرفتار خواہی شد لاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم۔

انشاء اللہ تعالیٰ بچہ مسان اور سوکھے کے مرض سے محفوظ رہے گا۔ اور بچہ پیدا ہونے کے بعد اس کے گلے میں مندرجہ ذیل نقش موم جامہ کر کے ڈالیں۔

(نقش اگلے صفحہ پر ہے)

۷۸۶

| ۶ | ۲ | ۱۰ |
|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۵ |
| ۸ | ۷ | ۳ |

## اُمّ الصبیان یعنی سوکھے کا عجیب عمل

جس عورت کے بچے ام الصبیان میں مرجاتے ہوں شروع حمل سے شروع کرے اور بچے کے دودھ پینے تک برابر یہی عمل کرتے رہیں تین مرتبہ "سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ" کسی روٹی کے ٹکڑے (یا بسکٹ) پر حاملہ کو کھلادیں یا کاغذ پر لکھ کر پانی یا دودھ میں گھول کر پلادیں انشاء اللہ تعالیٰ بچہ ہر مرض سے محفوظ رہے گا اور اپنی عمر طبعی کو پہنچے گا۔

## بچوں کا رونا (گریۂ اطفال)

مندرجہ ذیل نقش چار عدد لکھیں ایک بچے کے گلے میں ڈالیں اور تین، تین روز تک پانی یا ماں کے دودھ میں گھول کر پلائیں انشاء اللہ تعالیٰ بچہ چپ ہو جائیگا۔ نیز آسیب جادو اور نظر بد سے محفوظ رہے گا۔ نقش یہ ہے۔

| ۸ | ۱۹ | ۲۲ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۲۱ | ۲ | ۷ | ۲۰ |
| ۳ | ۲۴ | ۱۷ | ۶ |
| ۱۸ | ۵ | ۴ | ۲۳ |

## چھوٹے بچہ کا رونا فوراً بند ہونے کا عمل

مندرجہ ذیل آیت لکھ کر بچے کے گلے میں ڈالیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچہ کو فوراً سکون ہوگا۔ وہ آیت یہ ہے۔

شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَالْمَلٰٓئِكَةُ وَاُولُوا الْعِلْمِ قَآئِمًا بِالْقِسْطِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ اِنَّ الدِّيْنَ عِنْدَ اللّٰهِ الْاِسْلَامُ اُسْكُنْ بِعِزَّةِ اللّٰهِ اُسْكُنْ بِقُدْرَةِ اللّٰهِ اُسْكُنْ بِجَلَالِ اللّٰهِ۔

## ہر قسم کی بلا و آفت سے حفاظت کے لئے



بچے کی حفاظت کے لئے سورۂ جن کا نقش بچے کے گلے میں ڈالنا بہت مفید ہے۔ نقش یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۷۸۲۲ | ۷۸۱۷ | ۷۸۲۴ |
| ۷۸۲۳ | ۷۸۲۱ | ۷۸۱۹ |
| ۷۸۱۸ | ۷۸۲۵ | ۷۸۲۰ |

## ہر مقصد کے حصول اور ہر قسم کے غم و فکر سے چھٹکارا

جو شخص بعد نماز ظہر ہر روز سورۂ نوح کی تلاوت کرے اس طرح کہ کبھی ناغہ نہ ہو وہ انشاء اللہ تعالیٰ اپنے ہر مقصد میں کامیاب ہوگا اور ہر قسم کا غم و فکر دور ہوگا

# ہر غم و فکر سے نجات کا عمل

جو شخص یہ آیتِ کریمہ کثرت سے پڑھے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کا غم دور ہوگا اور جو شخص اسے دیکھے گا اسے دوست رکھے گا وہ آیت یہ ہے۔

وَقَالُوا الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ اَذْهَبَ عَنَّا الْحَزَنَ اِنَّ رَبَّنَا لَغَفُوْرٌ شَكُوْرٌ ۔

# مرض ناسور سے نجات کا عمل

اگر کوئی شخص مرض ناسور میں مبتلا ہو جو اکثر گلے میں ہو جاتا ہے۔ اس کے علاج سے اکثر اطباء و ڈاکٹر عاجز ہیں اس کے لئے یہ عمل ایک فقیر کامل کا فرمودہ ہے بہت مجرب ہے۔ وہ یہ ہے کہ اول کچی زمین پر مریض مصلے بچھاکر سجدہ میں پڑ کر نہایت عجز و انکساری کے ساتھ بارگاہِ الٰہی میں دعا کرے اور پھر یہ اسماء بہت کثرت سے پڑھنا شروع کرے جس حالت میں بھی ہو بیٹھا ہو یا لیٹا ہو ہر وقت پڑھتا رہے۔ انشاء اللہ چند روز میں خود بخود نفع ہوگا۔ وہ مبارک اسماء یہ ہیں۔

یَا اَللّٰهُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ



# برائے ازالۂ درد

نقش ذیل مقام درد پر باندھے انشاء اللہ تعالیٰ درد جاتا رہے گا۔

۷۸۶

| یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۶ | ۴ | ۲ |
| یابدوح | یابدوح | یابدوح | یابدوح |

## برائے دردِ سر

نقش ذیل سر میں باندھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ دردِ سر سے نجات ہوگی۔

| | | |
|---|---|---|
| ۲۱ | ۲۶ | ۱۹ |
| ۲۰ | ۲۲ | ۲۴ |
| ۲۵ | ۱۸ | ۲۳ |

## برائے درد دندان

اس تعویذ کو لکھ کر دانتوں کے نیچے رکھے۔



يَا أَيُّهَا الضِّرْسُ الْمَضْرُوْسُ اُسْكُنْ بِقُدْرَةِ الْمَلِكِ الْقُدُّوْس۔

## برائے جاڑے کا بخار

یہ نقش بسم اللہ شریف کا ہے۔ مریض کے بازو پر باندھیں۔ انشاء اللہ تعالےٰ بخار دفع ہوگا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| الرحیم | الرحمٰن | اللہ | بسم |
| بسم | الرحیم | الرحمٰن | اللہ |
| اللہ | بسم | الرحیم | الرحمٰن |
| الرحمٰن | اللہ | بسم | الرحیم |

## سردی سے آنے والے بخار کے لئے نقش

پندرہ کا نقش لکھ کر مریض کے گلے میں باندھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ بخار دفع ہوگا۔ وہ نقش یہ ہے۔

| ۸ | ۱ | ۶ |
|---|---|---|
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۴ | ۹ | ۲ |

## برائے دردزہ (بچہ باسانی ہونے) کے لئے

ان کلمات کو لکھ کر حاملہ کے بائیں ران میں باندھیں انشاء اللہ بچہ باسانی پیدا ہوگا۔ بچہ پیدا ہونے کے بعد فوراً تعویذ کھول دیں ورنہ نقصان کا ڈر ہے۔

اِذَا السَّمَآءُ انْشَقَّتْ وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ وَاِذَا الْاَرْضُ مُدَّتْ وَاَلْقَتْ مَا فِيْهَا وَتَخَلَّتْ اِهْيَا اِشْرَاهِيَا۔

## نقش اصحاب کہف جلنے، غرق ہونے اور ہر قسم کی حفاظت کیلئے

یہ نقش جلنے سے، غرق ہونے سے محفوظ رکھتا ہے نیز مکان اور بچوں کی حفاظت میں بے مثل ہے۔ زمین، باغ کی حفاظت کے لئے بھی بہت مفید ہے۔ زمین اور باغ کی حفاظت کے لئے زمین میں دفن کریں اور مکان کی حفاظت کے لئے مکان میں لگائیں اور بچوں کی حفاظت کیلئے

گلے میں باندھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ کامل حفاظت ہوگی۔ وہ نقش یہ ہے۔

| ۱۰۳۶ | ۱۰۱۰ | ۱۰۲۴ | ۱۰۳۰ |
|---|---|---|---|
| ۱۰۲۲ | ۱۰۳۲ | ۱۰۳۴ | ۱۰۱۲ |
| ۱۰۲۶ | ۱۰۲۰ | ۱۰۱۴ | ۱۰۴۰ |
| ۱۰۱۶ | ۱۰۳۸ | ۱۰۲۸ | ۱۰۱۸ |

## ہر مقصد میں کامیابی کیلئے اسم ذات کا نقش

اسم ذات کا نقش ہر قسم کی ضرورت میں اکسیر کا حکم رکھتا ہے۔ روزانہ چھ ہزار چھ سو چھ مرتبہ (۶۶۰۶) اسم ذات "اللہ" چھیاسٹھ (۶۶) دن تک مقرر کر کے پڑھا کرے اور یہ نقش بھی چھیاسٹھ مرتبہ روزانہ پُر کیا کرے اور جب کوئی ضرورت ہو لکھ کر دریا میں ڈالے۔ اگر دشمن کی بربادی مقصود ہو تو یہ نقش لکھے اور چراغ کی لو میں جلائے۔ نقش یہ ہے۔

| ۲۳ | ۲۴ | ۱۹ |
|---|---|---|
| ۱۸ | ۲۲ | ۲۶ |
| ۲۵ | ۲۰ | ۲۱ |

## برائے حفاظت

اللہ تعالیٰ کے نام "اللہ" کو جلی قلم (موٹے قلم) سے لکھے اور لفظ اللہ کے الف کو قینچی سے کتر کر الگ کرے اور جو کوئی مسافر ہو

اور بار بار جاتا ہو وہ حرف الف کا اپنے بازو پر تعویذ بنا کر باندھے اور باقی لفظ "للہ" اپنے گھر میں امانت رکھ جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ وہ مسافر بخیر و عافیت اپنے گھر واپس آئے گا۔ اور راستے میں ہر قسم کے نقصان و حادثے سے محفوظ رہے گا۔

## برائے ذہن و قوتِ حافظہ

جو شخص سورۃ اعلیٰ کو لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے پاس رکھے گا انشاء اللہ تعالیٰ اس کا ذہن کھلے گا اور اس کا حافظہ تیز ہو گا۔

## برائے ذہن و حافظہ



سورۃ فاتحہ (الحمد شریف) مشک خالص کے ساتھ مٹی کے پیالے (طشتری) پر لکھے اور عرق گلاب سے دھو کر سات دن تک مسلسل صبح سویرے پی لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ذہن کھلے گا اور قوت حافظہ تیز ہو گی۔ اسی طرح سورۃ "الم نشرح" آخر تک بھی اسی طرح فائدہ مند ہے۔

## برائے قوتِ حافظہ

برائے زیادتی حافظہ ہر روز سورۃ مزمل ایک مرتبہ پڑھ لیا کرے انشاء اللہ تعالیٰ ذہن کھل جائیگا۔

## برائے ذہن و حافظہ

چالیس روز تک سات عدد کشمش پر سورۃ فاتحہ (الحمد شریف) سات بار پڑھے اور پھونکے۔ اور کشمش کے دانے کھائے انشاء اللہ تعالیٰ ذہن کھلے گا اور حافظہ تیز ہو گا۔

# حُب کے عملیات

نوٹ: ناجائز محبت یا ناجائز مقصد کے لئے استعمال کرے گا تو دنیا میں ذلیل وخوار ہوگا اور آخرت میں سخت عذاب کا مستحق ہوگا۔ ان عملیات کو صرف جائز کام میں استعمال کرے انشاء اللہ تعالےٰ ضرور کامیاب ہوگا۔ بہتر یہ ہے کہ کام کرنے سے پہلے کسی متقی عالم یا کسی متقی پرہیزگار شخص سے مشورہ کرے۔

(۱)

آیت۔ يُحِبُّونَهُمْ كَحُبِّ اللهِ وَالَّذِينَ آمَنُوا أَشَدُّ حُبًّا لِّلَّهِ۔ اڑتالیس ۴۸ ہزار مرتبہ پڑھ کر زکوٰۃ ادا کرے۔ روزانہ جتنی تعداد پڑھ سکے پڑھے اور جتنے دن میں چاہے ۴۸۰۰۰ کا عدد پورا کرلے اس دوران کوئی شرط نہیں ہے جو چاہے کھائے پیئے، گائے کے گوشت، لہسن، پیاز وغیرہ کھانے پر کوئی پابندی نہیں ہے۔ مگر باوضو پڑھے اور ایک وقت مقرر کرلے اسی وقت پڑھے۔ پڑھنے کے دوران بات چیت نہ کرے۔ اڑتالیس ۴۸ ہزار مرتبہ جب پڑھ چکے تو اس کے بعد روزانہ پڑھنے کے لئے کچھ وظیفہ مقرر کرلے کم سے کم سات بار روزانہ پڑھا کرے۔ ضرورت کے وقت سات ڈلی شکر (مصری) کی لے اور اس پر پڑھ کر دم کرے سات مرتبہ اور طالب (چاہنے والے) اور مطلوب کے نام اور ان کے والدین کے نام بھی ہر بار پڑھے اور مطلوب کو کھلادے انشاء اللہ تعالیٰ کامیابی حاصل ہوگی۔ اور اگر صاحب زکوٰۃ اپنے مرتبہ کی بلندی اور عزت بڑھانے کے واسطے چاہے تو سات مرتبہ پڑھ کر مطلوب کے سامنے جادے انشاء اللہ تعالیٰ مسخر ہوگا۔

(۲)

اگر کسی کو گہرا دوست بنانا چاہے تو اس عزیمت کو ایک کاغذ پر لکھ کر

پانی میں دھو کر مطلوب کو پلا دے پھر دوست بن جائے گا انشاء اللہ تعالے۔

وہ عزیمت یہ ہے۔

ع ع ع ع ع ع ع ع ع ب ب ب ب ب ب ب

ودو ددو ددو لا الہ الا اللہ فلان ابن فلان

(نام مطلوب معہ اسکی والدہ کا نام) علی حب فلاں بن فلاں (طالب کا نام معہ اس کی والدہ کا نام)

(۳)

نقش ذیل طالب اپنے بازو پر باندھے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳ | ۲۶ | ۲۹ | ۱۶ |
| ۲۸ | ۱۷ | ۲۲ | ۲۷ |
| ۱۸ | ۳۱ | ۲۴ | ۲۱ |
| ۲۵ | ۲۰ | ۱۹ | ۳۰ |



یا ودود انت الودود ودد فی قلب فلان بن فلان

علی حب فلاں بن فلاں برحمتک یا ارحم الراحمین

(۴)

اگر عورت اپنے شوہر سے عاجز ہو گئی ہو تو اس تعویذ کو اپنے بازو پر باندھے انشاء اللہ شوہر مطیع ہو گا۔

بسم
ابوبکر
حبیب اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
جہنم



فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں

(۵)

غیر مستعمل (جو استعمال نہ کیا گیا) پیالے میں پانی بھر کر رکھ لے اور اکتالیس ۴۱ مرتبہ سورۃ الحمد شریف (سورۃ فاتحہ) مکمل اس طرح پڑھے کہ مطلوب کو اس پانی میں غرق تصور کرے اور بعد اختتام پیالے کے پانی کو قبلہ رو کھڑے ہو کر پی جائے اور تصور کرے کہ مطلوب کو بھی پی گیا۔ انشاء اللہ تعالےٰ مطلوب مطیع و فرمانبردار ہو گا۔

(۶)

آیات ذیل کو لکھ کر طالب اپنے بازو پر باندھے اور اگر چاہے تو زعفران و عرق گلاب سے لکھ کر مطلوب کو کھلا دے انشاء اللہ تعالیٰ شوہر مطیع ہو گا اور اگر بیوی کو مطیع کرنا چاہے تو اسے کھلا دے انشاء اللہ مطیع و فرمانبردار ہو گی وہ آیات یہ ہیں:



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ. وَاللّٰهُ غَالِبٌ عَلٰٓى اَمْرِهٖ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُوْنَ. قَدْ شَغَفَهَا حُبًّا. وَاِنَّهٗ لِحُبِّ الْخَيْرِ لَشَدِيْدٌ. يُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ اِهْيًا اِشْرَاهِيًّا فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں

(۷)

وَاِنْ يَّكَادُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَيُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِهِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّكْرَ وَيَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ وَمَا هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِيْنَ.

اکیس ۲۱ بار پانی پر دم کر کے اس پانی میں چھالیہ تر کرلے جس کو پانی میں بھیگی ہوئی یہ چھالیہ کھلا دے گا پکا دوست بن جائے گا۔

(۸)



۴ چار رکعت نماز نفل ادا کرے پہلی رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد

اَلَمْ نَشْرَحْ آخر تک ۔ دوسری رکعت میں اِنَّا اَنْزَلْنٰهُ آخر تک ۔ سورۃ فاتحہ کے بعد اور تیسری رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد قُلْ یٰاَیُّهَا الْکٰفِرُوْنَ آخر تک اور چوتھی رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد سورۃ اخلاص آخر تک پڑھے لیکن حضور قلب اور دل کی بے چینی شرط ہے ۔ انشاء اللہ تعالیٰ مطلوب حاضر ہوگا ۔

(۹)

"یَا وَدُوْدُ" کسی کھانے کی چیز پر ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور میاں بیوی جن میں نا اتفاقی ہو یا کچھ کشیدگی ہو تو ان کو کھلا دے انشاء اللہ تعالیٰ دونوں میں اتفاق اور محبت زیادہ ہو جائے گی ۔ اسی طرح زردہ یا کھیر یا حلوے پر پڑھ کر دم کرے اور کھلا دے تو انشاء اللہ پورے خاندان میں نفرت ختم ہو جائے گی اور بہت زیادہ محبت پیدا ہو جائے گی ۔

(۱۰)

مندرجہ ذیل آیت ایک ہزار بار کسی کھانے کی چیز پر دم کر کے کھلا دے انشاء اللہ تعالیٰ محبت پیدا ہو جائے گی ۔ وہ آیت یہ ہے ۔

قَدْ شَغَفَهَا حُبًّا ؕ اِنَّا لَنَرٰىهَا فِیْ ضَلٰلٍ مُّبِیْنٍ ۝

## مرض یا اثر جن و پری یا سحر معلوم کرنا

اتوار کے دن کورہ سکورہ (مٹی کا کورہ پیالہ جس پر پانی نہ لگا ہو) لیں اس سکورے میں یہ نقش تو ریتی لکھ کر مریض کے سر پہ سات مرتبہ اتار کر (سر کے چاروں طرف پیالہ گھمائیں) آگ میں ڈالیں جب سرخ ہو جائے نکال کر ٹھنڈا کریں ۔ اگر حروف سرخ ہوں آسیب جوگن ہے ۔ اگر حروف سفید ہوں

سحر ہے۔ حروف غائب ہوں تو دیو، پری ہے۔ سیاہ حروف ہوں تو جسمانی بیماری ہے۔ نقش یہ ہے۔

۱۱ ۳ ۸ ۱ ۳ ۱ ۱ ح ۵ع ۴ ۱۱۱۲ ھ

## مرض کی تشخیص

سات تار (دھاگے) نیلے سوت کے لیکر مریض کے دائیں پاؤں کے انگوٹھے سے پیشانی کے بالوں تک ناپ کر ایک مرتبہ درود شریف سات مرتبہ سورۃ فاتحہ ایک مرتبہ آیت الکرسی اور سات مرتبہ ان اسماء کو پڑھ کر دم کرے۔ وہ اسماء درج ذیل ہیں:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔ قیوشٍ ۔ مقشٍ ۔ زجماشٍ ۔ میعاشٍ ۔ شاقیشٍ ۔ ماشٍ ۔ ایوشٍ ۔ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ ۔

تھوڑی دیر کے بعد پھر دوبارہ ناپ کر دیکھے اگر ایک انگل کم ہو تو سایہ دیو ہے۔ دو انگل ہے تو آسیب ہے تین انگل ہو تو سحر ہے اور چار انگل ہو تو تپ ہے اور برابر رہے تو جسمانی مرض ہے۔

## برائے تسخیر حکام وافسران

نقش "یا بدوح" تسخیر حکام وافسران کیلئے ونیز فتوحات کیلئے مجرب ہے۔ عروج ماہ میں پنجشنبہ (جمعرات) کو روزہ رکھے اور اول آخر سو سو مرتبہ درود شریف اور گیارہ ہزار مرتبہ یا بدوح پڑھے۔ فارغ ہونے

کے بعد اکتالیس[۴۱] مرتبہ نقش لکھ کر ان کو آٹے کی گولیوں میں ڈال کر دریا یا سمندر میں ڈالے۔ اس کے بعد روزانہ پانچ سو[۵۰۰] یا ایک ہزار[۱۰۰۰] نقش لکھ کر آٹے کی گولیاں بنا کر دریا یا سمندر میں ڈالے۔ جب ایک لاکھ پچیس ہزار کی تعداد نقش کی پوری ہو پھر سو سو مرتبہ اول آخر درود شریف اور گیارہ ہزار[۱۱۰۰۰] مرتبہ "یا بدوح" پڑھے۔

ختم چلہ (یعنی ایک لاکھ پچیس ہزار روزانہ پانچ سو یا ہزار نقش لکھ کر آٹے میں گولیاں بنا کر سمندر میں ڈالنے کے بعد اوّل آخر درود شریف سو سو مرتبہ اور گیارہ ہزار مرتبہ "یا بدوح" پڑھ کر ختم کرنے کے بعد چلہ ختم ہو گا۔) چلہ ختم ہونے کے بعد ہر نماز پڑھنے کے بعد اکیس[۲۱] مرتبہ روزانہ "یا بدوح" پڑھنا لازمی ہے۔ اگر ایک دن نہ پڑھ سکے تو دوسرے دن دونوں دن کا پڑھے اور اگر دو دن نہ پڑھ سکے تو تیسرے دن تینوں دن کا پڑھ لے۔ اگر مسلسل تین[۳] دن ناغہ کرے گا تو عمل ختم ہو جائے گا پھر دوبارہ کرنا پڑے گا۔

یہ نقش جس شخص کو بھی دے گا اور جس کام کے لئے دے گا انشاءاللہ تعالیٰ اس میں کامیابی حاصل ہو گی۔ نقش لکھتے وقت یا بدوح پڑھتا رہے۔ جب بھی نقش لکھے ایک مرتبہ ضرور یا بدوح کہے۔

وہ نقش یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۲ | ۱۰ |
| ۹ | ۷ | ۴ |
| ۳ | ۱۱ | ۶ |

# غیبی فتوحات کے لئے

(۱)

یَاعَزِیْزُ یَاعَزِیْزَمُ یَاعَزِیْزِیْ بِلُطْفِكَ یَاعَزِیْزُ ۔

نوچندی (چاند دیکھنے کے بعد پہلی) جمعرات کو بعد نماز عشاء شروع کرے۔ اور روزانہ پانچ سو اکیس (۵۲۱) مرتبہ پڑھے۔ اوّل آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھے۔ روزانہ اسیطرح اکتالیس (۴۱) دن تک بعد نماز عشاء پڑھتا رہے۔ اللہ تعالےٰ غیب سے مدد فرمائے گا اور مالی مشکل حل ہوگی۔

(۲)

فَسَہِّلْ یَا اِلٰھِیْ کُلَّ صَعْبٍ ۔ بِحُرْمَۃِ سَیِّدِ الْاَبْرَارِ سَہِّلْ

اس شعر کو ایک سو ایک (۱۰۱) مرتبہ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف مسلسل اکتالیس (۴۱) روز تک پڑھے ناغہ نہ کرے اسکی برکت سے انشاءاللہ غنی اور مالدار ہو جائے گا غیبی مدد ہوگی۔

# آسیب کے دفع کے لئے

(از حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ)

چاہیئے کہ فتیلہ بنائے اور نئی روئی لپیٹ کر چراغ میں چنبیلی کا تیل ڈال کر روشن کرے۔ اس کا رخ (بتی کا منہ) مریض کے منہ کی طرف کرے۔ فتیلہ کو دامنی جانب سے نیچے کیطرف موڑنا شروع کرے اور اس جانب سے اوپر کی طرف جلائے۔ انشاءاللہ تعالےٰ جن بغیر حاضر کئے جل جائے

(فتیلہ اگلے صفحہ پر ملاحظہ کریں)

اَللّٰھُمَّ اَحْرِقِ الشَّیَاطِیْن

| ۱۳ | ۳ | ۲ | ۱٦ |
|---|---|---|---|
| ۱۸ | ۱۰ | ۱۱ | ۵ |
| ۱۲ | ٦ | ۷ | ۹ |
| ۱ | ۱۵ | ۱۴ | ۴ |

کلہم بحق — بنام

[illegible]

## آسیب سے نجات کیلئے

مندرجہ ذیل نقش مشک و زعفران و گلاب سے چینی کی طشتری (پلیٹ) پر لکھیں اور آسیب زدہ کو چالیس (۴۰) روز تک پلائیں انشاء اللہ تعالیٰ آسیب کا اثر دور ہو جائے گا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یا حی حین لا حی فی دیمومۃ ملکہ وبقائہ یا حی

| ۸ | ٦ | ۴ | ۲ |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۴ | ٦ | ۸ |
| ٦ | ۸ | ۲ | ۴ |
| ۴ | ۲ | ۸ | ٦ |

## دین و دنیا کی حاجتوں کو پورا کرنے اور ہر مرض سے نجات کیلئے اکسیر

## یَا حَیُّ حِیْنَ لَا حَیَّ فِیْ دَیْمُوْمَةِ مُلْکِهٖ وَبَقَائِهٖ یَا حَیُّ

## کی زکوٰۃ کا پہلا طریقہ

پنجشنبہ (جمعرات) کے دن طلوع آفتاب (سورج نکلنے) کے بعد شروع کرے اور سات روز تک پڑھے۔ ہر روز ایک ہزار اکتالیس (۱۰۴۱) بار پڑھے

اس طرح پڑھنے سے اس کی زکوٰۃ ادا ہو جائے گی۔ اس کے بعد دعا کرے انشاء اللہ مرحاجت پوری ہو گی۔ مہلک امراض کو دور کرنے کیلئے سفید چینی کے پیالہ پر مشک وزعفران سے لکھے اور مریض کو کم از کم چالیس ۴۰ روز تک پلائے انشاء اللہ مہلک مرض سے ہمیشہ کیلئے نجات مل جائے گی۔

## یا حیُّ کی زکوٰۃ کا دوسرا طریقہ

نقش ذیل کو پُر کرے اور آٹھ نقش ۸ لکھے۔ ایک نقش موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈالے اور سات نقش کو روزانہ ایک نقش کے حساب سے مریض کو سات روز تک پلائے۔ اگر مریض ایک ہفتہ میں ٹھیک ہو جائے تو بہتر ہے ورنہ ہفتہ اور پلائے اسیطرح دن بڑھاتا جائے۔ انشاء اللہ تعالےٰ مریض صحت یاب ہوگا۔ مجرب ہے۔ وہ نقش یہ ہے۔



۷۸۶

| فی دیمومة | لاحی | حین | یاحی |
|---|---|---|---|
| ملکه | فی دیمومة | لاحی | حین |
| وبقائه | ملکه | فی دیمومة | لاحی |
| یاحی | وبقائه | ملکه | فی دیمومة |

## لاعلاج مرض کا علاج

ہر لاعلاج مرض اور مایوس مریض کو چینی کی طشتری (پلیٹ) پر مشک زعفران سے لکھ کر مصری کے پانی سے دھو کر مریض کو روزانہ پلائے انشاء اللہ مریض صحتیاب اور تندرست ہوگا۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

یَا حَیُّ حِیْنَ لَا حَیَّ فِیْ دَیْمُوْمَةِ مُلْکِهٖ وَبَقَائِهٖ یَا حَیُّ۔

## برائے اولادِ نرینہ (۱)

سورۂ یوسف مکمل، لکھ کر حاملہ کے پیٹ پر باندھیں انشاءاللہ تعالیٰ لڑکا پیدا ہوگا۔

## برائے اولادِ نرینہ (۲)

جو عورت صرف لڑکیاں جنتی ہو تو لڑکے کی پیدائش کے لئے حمل کے تین ماہ گذرنے سے قبل ہرن کی جھلی پر زعفران اور گلاب سے اس آیت کو لکھے۔

اَللّٰهُ یَعْلَمُ مَا تَحْمِلُ کُلُّ اُنْثٰی وَمَا تَغِیْضُ الْاَرْحَامُ وَمَا تَزْدَادُ وَکُلُّ شَیْءٍ عِنْدَهٗ بِمِقْدَارٍ عَالِمُ الْغَیْبِ وَالشَّهَادَةِ الْکَبِیْرُ الْمُتَعَالِ

اور اس آیت کو لکھے۔

یٰزَکَرِیَّا اِنَّا نُبَشِّرُکَ بِغُلٰمِ اسْمُهٗ یَحْیٰی لَمْ نَجْعَلْ لَّهٗ مِنْ قَبْلُ سَمِیًّا

پھر یہ لکھے۔ بِحَقِّ مَرْیَمَ وَعِیْسٰی اِبْنًا صَالِحًا طَوِیْلَ الْعُمْرِ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ۔ پھر اس تعویز کو حاملہ کی کمر میں موم جامہ کرکے باندھے انشاءاللہ تعالیٰ لڑکا پیدا ہوگا۔

## برائے حُبّ

جو شخص شب دو شنبہ (اتوار کے بعد کی رات) کو دو رکعت نماز نفل پڑھے

اکتالیس ۴۱ سیاہ مرچیں (کالی مرچیں) لے کر ہر ایک پر سات سات مرتبہ پڑھے۔

يُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ ؕ وَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ ؕ

اس کے بعد کہے " الحب فلان ابن فلاں علی حب فلان ابن فلاں "۔ یعنی پہلے فلان ابن فلاں کی جگہ طالب کا نام لے اور دوسرے فلان ابن فلاں کی جگہ مطلوب کا نام لے۔ ہر کالی مرچ کے دانے کا منہ مطلوب کے گھر کی طرف (یا اسکے موجود ہونے کے مقام کی طرف) کر کے کوئلہ کی آگ میں جلا دے۔ انشاء اللہ محبت پیدا ہوگی۔

## طریقۂ زکوٰۃ سورۂ مزمّل

سورۂ مزمل کو سات روز تک اکیس ۲۱ مرتبہ روزانہ پڑھے اور ہر روز پڑھنے کے بعد اکیس ۲۱ نقش لکھے۔ اور گیہوں کے آٹے میں گولیاں بنا کر روزانہ دریا میں ڈالے۔ اس طرح سات دن گذرنے کے بعد زکوٰۃ سے فارغ ہو کر ایک مرتبہ روزانہ سورۂ مزمل پڑھے اور ایک نقش روز لکھے۔

نقش یہ ہے:

٧٨٦

| ١٦٨٦٧ | ١٦٨٧٠ | ١٦٨٧٣ | ١٦٨٦٠ |
|---|---|---|---|
| ١٦٨٧٢ | ١٦٨٦١ | ١٦٨٦٦ | ١٦٨٧١ |
| ١٦٨٦٢ | ١٦٨٧٥ | ١٦٨٦٨ | ١٦٨٦٥ |
| ١٦٨٦٩ | ١٦٨٦٤ | ١٦٨٦٣ | ١٦٨٧٤ |

## سورۂ مزمل کی زکوٰۃ کا دوسرا طریقہ

سورۂ مزمل ایک لاکھ پچیس ہزار مرتبہ پڑھے جتنی مدت میں بھی پوری ہو سکے لیکن پڑھنے کی جگہ اور مصلیٰ نہ بدلے۔ آخر تک اس شرط کا لحاظ ضروری ہے۔ اور بہتر یہ ہے کہ ان ایام میں لوگوں سے بات چیت نہ کرے۔

## فوائدِ اعمال سورۂ مزمل

۱۔ اگر کسی کو کوئی مشکل پیش آئے تو چاہیئے کہ سات روز یا ستائیس روز اکیس مرتبہ روزانہ پڑھے۔ اول آخر درود شریف اور ان دنوں گوشت کھانا ترک کر دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مشکل آسان ہوگی۔

۲۔ اگر فقیر ان شرائط جو فائدہ نمبر ۱ میں درج ہیں کے ساتھ پڑھے گا تو انشاء اللہ تعالیٰ مالدار ہو جائے گا۔

۳۔ اگر دردِ زہ والی عورت (بچہ کی پیدائش کے وقت) کو گیارہ بار سورۂ مزمل پڑھ کر شکر پر دم کر کے کھلا دے تو فوراً خیریت کے ساتھ بچہ پیدا ہوگا انشاء اللہ تعالیٰ۔

۴۔ اگر سورۂ مزمل کو تین بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے اس پانی کو منہ پر مل کر کسی حاکم یا افسر یا ظالم آدمی کے پاس جائے گا تو حاکم انشاء اللہ تعالیٰ اس شخص کی بہت عزت کرے گا۔

۵۔ اگر کوئی شخص قید میں ہو یا کسی کا کوئی مقدمہ دائر ہو تو وہ سورۂ مزمل کو مشک و زعفران سے لکھ کر اپنے پاس رکھے دائم جامہ

کر کے دائیں بازو پر باندھے) تو انشاء اللہ تعالیٰ قیدی فوراً قید سے رہا ہو جائے گا۔ اور مقدمہ والا اللہ تعالیٰ کے فضل سے مقدمہ میں کامیاب ہوگا۔

۶۔ اگر بقرہ عید کے روز غسل کر کے مسجد کے راستے کی خاک اور پرانی خاک قبر کی اور کمہار کے بڑاوے (آوے) کی خاک لے کر نو مرتبہ سورۃ مزمل کو پڑھ کر دم کرے اور دشمن کے گھر یا اس کے رہنے کی جگہ کی طرف اڑا دے تو انشاء اللہ تعالیٰ دشمن ہلاک ہوگا۔ بلا عذرِ شرعی نہ کرے۔ اور بہتر یہ ہے کہ کرنے سے پہلے کسی متقی عالم دین سے مشورہ کرلے۔ اگر بلا سبب کسی کو عمل کے ذریعہ مارے گا تو قتل کا گناہ ہوگا۔

۷۔ اگر کسی ظالم کے ظلم سے لوگ تنگ ہوں اور اس کی قید میں گرفتار ہوں تو بعد نماز جمعہ سورۃ مزمل انیس[19] مرتبہ پڑھ کر سرسوں پر دم کر کے آگ میں ڈالے انشاء اللہ تعالیٰ ظلم سے نجات ہوگی اور قید سے رہائی ملے گی اور ظالم ذلیل و خوار ہوگا۔

۸۔ اگر کسی معصوم بچہ پر سایہ یا جن و پری کا اثر ہو تو فولاد کے چاقو پر اکتالیس[41] بار سورۃ مزمل پڑھ کر اس بچہ کو کھڑا کر کے اس کے سایہ پر زمین میں گاڑ دے تو انشاء اللہ تعالیٰ بچہ اس آزار و مصیبت سے نجات پائے گا۔

۹۔ اگر مرد و عورت میں باہم موافقت نہ ہو تو سورۃ مزمل کو اکیس[21] مرتبہ پڑھ کر دونوں میں جو خلاف ہو اس پر دم کرے یا کسی چیز پر دم کر کے اسے کھلا دے انشاء اللہ تعالیٰ دونوں میں محبت پیدا ہو جائے گی۔

## دو افراد میں اختلاف ڈالنا

شریعت اسلامیہ کی رو سے ناجائز دوستی کو ختم کرنے کے لئے سات دانہ نخولہ پر سورۃ زلزال (اِذَا زُلْزِلَتِ الْاَرْضُ زِلْزَالَهَا پارہ ۳۰) سات مرتبہ پڑھ کر کوئلہ کی آگ میں ڈال دے ایک ایک دانہ کر کے اور اس دوران دونوں کا نام لیتا جائے انشاءاللہ تعالیٰ ناجائز دوستی ختم ہو جائے گی۔

## دشمن کو زیر کرنے کے لئے

بعد نماز عصر پانچ سو بار "یَاحَافِضُ" پڑھے انشاءاللہ تعالیٰ دشمن زیر ہوگا۔



## پاگل کتے کے کاٹے کا علاج

جس کسی کو پاگل کتے نے کاٹ لیا ہو تو اُسے چاہیئے کہ چالیس روز یک روٹی کے ٹکڑے یا بسکٹ پر آیت ذیل لکھے اور ہر روز صبح کو کھلائے انشاءاللہ تعالیٰ زہر اثر نہ کرے گا۔ تجربہ میں آچکا ہے مجرب ہے۔ آیت یہ ہے۔

اِنَّهُمْ يَكِيْدُوْنَ كَيْدًا ۝ وَّاَكِيْدُ كَيْدًا ۝ فَمَهِّلِ الْكٰفِرِيْنَ اَمْهِلْهُمْ رُوَيْدًا ۝



# برائے حفظ قرآن پاک

نیچے لکھی ہوئی آیات کو ترتیب کے مطابق ایک پرچے پر لکھ کر نہار منہ نگل جائے انشاءاللہ تعالےٰ حافظہ تیز ہو جائے گا۔ آیتوں کو ترتیب ذیل کے مطابق لکھے اور کھائے۔

پہلے اتوار کو ______ اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ہ

دوسرے اتوار کو ______ اَللّٰہُ اَعْلَمُ حَیْثُ یَجْعَلُ رِسَالَتَہٗ،

تیسرے اتوار کو ______ اَللّٰہُ لَطِیْفٌۢ بِعِبَادِہٖ ہ

چوتھے اتوار کو ______ الٓمٓصٓ کٓھٰیٰعٓصٓ طٰہٰ

پانچویں اتوار کو ______ یٰسٓ حٰمٓعٓسٓقٓ حٰمٓ

چھٹے اتوار کو ______ طٰسٓمٓ طٰسٓ الٓمٓرٰ

ساتویں اتوار کو ______ صٓ قٓ نٓ اِنَّمَآ اَمْرُہٗٓ اِذَآ اَرَادَ شَیْئًا اَنْ یَّقُوْلَ لَہٗ کُنْ فَیَکُوْنُ ہ

# آسیب سے نجات کا عمل

مندرجہ ذیل فتیلہ بنا کر۔ فتیلے پر روئی لپیٹ کر کورے چراغ میں خوشبو کا تیل سرسوں یا چنبیلی کا ڈال کر جلائے انشاءاللہ آسیب بھاگ جائے گا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۲۵۱۶۴۶ | ۱۳۲۵۱۶۵۰ | ۱۳۲۵۱۶۵۳ | ۱۳۲۵۱۶۳۹ |
| ۱۳۲۵۱۶۵۲ | ۱۳۲۵۱۶۴۰ | ۱۳۲۵۱۶۴۵ | ۱۳۲۵۱۶۵۱ |
| ۱۳۲۵۱۶۴۱ | ۱۳۲۵۱۶۵۵ | ۱۳۲۵۱۶۴۸ | ۱۳۲۵۱۶۴۴ |
| ۱۳۲۵۱۶۴۹ | ۱۳۲۵۱۶۴۳ | ۱۳۲۵۱۶۴۲ | ۱۳۲۵۱۶۵۴ |

# برائے حل مشکلات

یہ نقش دعائے سیفی کا ہے۔ ہر کام کیلئے اس نقش کو مشک و زعفران سے لکھے اور مخالف کو پلائے انشاءاللہ تعالےٰ مطیع و فرمانبردار ہوگا۔ اور اگر کوئی مشکل پیش آگئی ہو تو اس کو مشک و زعفران سے لکھ کر موم جامہ کرکے دائیں ہاتھ میں باندھ لے۔ انشاءاللہ تعالےٰ مشکل آسان ہوجائے گی۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ١٣٢٥١٦٤٦ | ١٣٢٥١٦٥٠ | ١٣٢٥١٦٥٣ | ١٣٢٥١٦٣٩ |
|---|---|---|---|
| ١٣٢٥١٦٥٢ | ١٣٢٥١٦٤٠ | ١٣٢٥١٦٤٥ | ١٣٢٥١٦٥١ |
| ١٣٢٥١٦٤١ | ١٣٢٥١٦٥٥ | ١٣٢٥١٦٤٨ | ١٣٢٥١٦٤٤ |
| ١٣٢٥١٦٤٩ | ١٣٢٥١٦٤٣ | ١٣٢٥١٦٤٢ | ١٣٢٥١٦٥٤ |

# فوائد درود تُنَجّینا

اس درود شریف کے بے شمار فضائل ہیں۔ ان میں سے چند یہ ہیں۔

۱۔ اس کا ذکر کرنے والا محبوب خلائق ہوتا ہے۔ کم از کم ایک تسبیح روزانہ پڑھنا چاہیئے ایک بیٹھک میں (ایک نشست میں) اگر پوری تسبیح ایک بیٹھک میں نہ کر سکے تو مختلف اوقات میں کرلے۔

۲۔ تمام آفات سماوی و ارضی (زمین و آسمان کی بلاؤں) سے محفوظ رہتا ہے۔ درود تنجینا یہ ہے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تُنَجِّیْنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ الْاَھْوَالِ وَالْاٰفَاتِ وَتَقْضِیْ لَنَا بِھَا جَمِیْعَ الْحَاجَاتِ وَتُطَھِّرُنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ السَّیِّئَاتِ وَتَرْفَعُنَا بِھَا عِنْدَکَ اَعْلَی الدَّرَجَاتِ وَتُبَلِّغُنَا بِھَا اَقْصَی الْغَایَاتِ مِنْ جَمِیْعِ الْخَیْرَاتِ فِی الْحَیٰوۃِ وَبَعْدَ الْمَمَاتِ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ۝





# ایک سو سالہ پرانی اور نایاب قلمی بیاض

## سحر، جادو، ٹونہ، جن، پری، چڑیل اور آسیب کا معلوم کرنا

مندرجہ ذیل حروف کو کورے مٹی کے برتن پر جس کے پانی نہ لگا ہو یہ حروف لکھے اور مریض کے گرد سات چکر دے اور پھر اس برتن کو انگاروں کی دہکتی آگ میں ڈال دے۔ اور مریض کے پاس پان کا بیڑہ اور شیرینی (مٹھائی) رکھے۔ جب آگ ٹھنڈی ہو جائے تو مٹی کے برتن کو نکال کر دیکھے۔ اگر برتن پر لکھے ہوئے حروف سفید ہو گئے ہیں تو مریض پر سحر جادو اور ٹونہ کا اثر ہے۔ (اگر حروف سیاہ ہیں تو مرض جسمانی ہے) اور اگر حروف کا رنگ زردی مائل ہے تو جن اور پری کا اثر ہے۔ اور اگر رنگ حروف کا سرخ ہے تو علامت چڑیل اور خبیث کی ہے اور اگر حروف کا رنگ غائب ہے تو شہداء کا اثر ہے اور حروف کا رنگ سبزہ مائل ہے تو جاننا چاہیئے کہ شیخ سدو کا اثر ہے پس اسی کے مطابق مریض کا علاج کرے۔ وہ حروف یہ ہیں اس طرح لکھے۔

مللعول مصلحلھو طالعا لعوھا

۱۱۳ ۱۱۸۳ ذ٤ع٤دح ۱۱۲۲ ۱۱۱۴ ۳

۱۱۳ ۱۱۸۳ ذ٤ع٤دح ۱۱۲۲ ۱۱۱۴ ۳

## آسیب کو ظاہر کرنے کا عمل

مندرجہ ذیل کلمات لکھ کر مریض کو دکھائیں وہ دیکھنے سے انکار کرے گا لیکن زبردستی دکھائیں انشاء اللہ آسیب ظاہر ہوگا۔

یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ بحقِ اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْن وبحق کٓھٰیٰعٓصٓ حٰمٓ عٓسٓقٓ وبحق سلیمان بن داؤد علیہ السلام الف استفتح فھوش فھوش قرشت قرشت برما برما برما اُحْضُرُوْا مِنْ جَانِبِ الْمَشَارِقِ وَالْمَغَارِبِ وَمِنْ جَانِبِ الْاَیْمَنِ وَالْاَیْسَرِ بحق لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ۔



## سحر یا آسیب سے واقفیت کیلئے

یہ جاننے کے لئے کہ مریض پر سحر کا اثر ہے یا آسیب کا ان کلمات کو سات بار پڑھ کر مریض پر دم کرے اور اس کے بعد اس کے ہاتھ میں نقش ذیل لکھ کر دے اگر مریض کو اس نقش کا وزن ہلکا لگ رہا ہے تو سحر کا اثر ہے اور اگر نقش کو ہاتھ میں لینے سے ہاتھ بھاری ہوگیا ہے تو مریض پر آسیب کا اثر ہے۔ مریض پر پڑھ کر دم کرنیوالے کلمات یہ ہیں:۔

ملخشفا ملخشفا بللشفا بللشفا ملکشفا ملکشفا لنا تنا عظیم سلیمان بن داؤد علیہ السلام

مریض کے ہاتھ میں دینے والا نقش اگلے صفحے پر ملاحظہ ہو۔ ←

| ۳۱۷ | ۳۳۱ | ۳۲۸ | ۳۲۵ |
|---|---|---|---|
| ۳۲۹ | ۳۲۴ | ۳۱۸ | ۳۳۰ |
| ۳۲۳ | ۳۲۶ | ۳۳۳ | ۳۱۹ |
| ۳۳۲ | ۳۲۰ | ۳۲۲ | ۳۲۷ |

## نظر، جنات و چڑیل کو معلوم کرنیکا عمل

مندرجہ ذیل آیت کریمہ سات بار پڑھ کر سرسوں کے تیل پر دم کرے اور دونوں ہاتھوں کے انگوٹھے کے برابر والی انگلی کو تیل میں تر کرکے مریض کے کانوں کے سوراخ میں لگا دے۔ مریض پر جو کچھ اثر ہوگا وہ خود بتادے گا۔ آیت کریمہ یہ ہے:۔



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِنَّ الَّذِيْنَ فَتَنُوا الْمُؤْمِنِيْنَ وَ الْمُؤْمِنٰتِ ثُمَّ لَمْ يَتُوْبُوْا فَلَهُمْ عَذَابُ جَهَنَّمَ وَلَهُمْ عَذَابُ الْحَرِيْقِ ۝

## آسیب سے نجات کا عمل

مندرجہ ذیل نقش و کلمات لکھ کر مریض کو پلائے انشاء اللہ تعالےٰ آسیب سے نجات ملے گی اور صحت حاصل ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ اَجْمَعِيْنَ يَا جِبْرَائِيْلُ يَا مِيْكَائِيْلُ وَيَا اِسْرَافِيْلُ

ویا طاطائیل یا دردائیل بحق یا اللہ۔




## ہر قسم کے سحر، آسیب، جن سے نجات کا فلیتہ

مندرجۂ ذیل فلیتہ بنا کر کورے مٹی کے چراغ میں سرسوں کا تیل ڈال کر جلائے انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کے مرض سے نجات حاصل ہوگی فلیتہ یہ ہے:۔



ابلیس علیه اللعنة هامان علیه اللعنة فرعون علیه اللعنة نمرود علیه اللعنت شداد علیه اللعنت عاد علیه اللعنة ہر بلائے وہر آسیبے وہر دردے وہر سحرے وہر جادوئے ورنجے کہ در وجود فلاں بن فلاں یا فلانہ بنت فلاں (یہاں مریض اور اس کے باپ کا نام لکھیں اگر مریضہ ہے تو اس کا نام اور اس کے والد کا نام لکھیں) باشد دریں فلیتہ اگر نہ گریزند باید بسوزد بسوزد بسوزد۔

## ہر قسم کے جن، دیو، پری، بھوت چڑیل، جادو، سحر سے نجات کا فلیتہ



اس فلیتہ کو صبح شام جلا کر مریض کو دھونی دے۔ انشاء اللہ

جملہ بلاؤں سے نجات حاصل ہوگی۔ فلیتہ یہ ہے:۔

۷۸۶

فلاں ابن فلاں باشد صحت بدن و
راحت جسم ردّ بلاء و ردّ سحر و ردّ دیو
و پری و ردّ خبیث و ردّ کلوے و ردّ
بھوت وجو کے دئے و مہاراکس و ردّ غول
بیابانے و ردّ حلول و ردّ جمہورت و ردّ کفتار
و ردّ کل آسیب برلئے وجنات زمین و آسمان و
ردّ کلوا از مرض فلاں ابن فلاں صحت شود

## برائے دفع جن بھوت پری فلیتہ

مندرجہ ذیل فلیتہ لکھ کر صبح و شام مریض کو اس کی دھونی دے انشاء اللہ تعالیٰ جن بھوت دفع ہوں گے۔

(فلیتہ اگلے صفحہ پر ملاحظہ ہو)

۷۸۶

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| | ۷ | ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
| | ۶ | ۹ | ۲ | ۱۳ | ۱۲ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ | ۱۶ | ۳ |

سوختم اگر نہ گریزند دیواں و پریاں و جان و جاناں و خوکیاں و خوکنیاں
و جبرلان و کفتاران و سحر و جادو و لوٹنہ بانجی مرانچہ و آنچہ در قالب
و در اندام فلاں بن فلاں (یہاں مریض کا اور اس کے باپ کا نام لکھے)
مستور است الٰہی دریں فلیتہ در آر و مار و بسوز و خاکسیر گردان بحق
علیقا ملیقا تلیقا انت تعلم ما فی قلوبھم حقیقانت و درد
سری و درد سر و نیم سر و ہر چہ در بدن ہذا باشد و کسے بر فلاں ابن
فلاں (یہاں مریض کا اور اس کے باپ کا نام لکھے) مسلط کردہ باشد
جملہ دفع شوند

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۸ | ۴ | | ۷ | ۱ |
| ۶ | ۲ | اجیب یا جبرئیل بحق یا بدوح | ۷ | ۵ |
| ۳ | ۹ | | ۲ | ۶ |
| ۳ | ۵ | | ۴ | ۸ |

## برائے دفع بلیات

ہر قسم کی بلا کو دور کرنے کے لئے مندرجہ ذیل کلمات تین مرتبہ

یا سات مرتبہ پڑھ کر دم کریں یا پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ فائدہ ہوگا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ الَّتِيْ لَا يُجَاوِزُهُنَّ بَرٌّ وَّلَا فَاجِرٌ وَّ بِاَسْمَاءِ اللّٰهِ الْحُسْنٰى مَا عَلِمْتُ مِنْهَا وَمَا لَمْ اَعْلَمْ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ وَ ذَرَءَ وَبَرَءَ وَمِنْ شَرِّ مَا يَنْظُرُ مِنَ السَّمَاءِ وَ مِنْ شَرِّ مَا يَعْرُجُ فِيْهَا وَمِنْ شَرِّ مَا ذَرَءَ فِي الْاَرْضِ وَمِنْ شَرِّ مَا يَخْرُجُ مِنْهَا وَمِنْ شَرِّ فِتَنِ اللَّيْلِ وَ النَّهَارِ وَمِنْ شَرِّ طَوَارِقِ اللَّيْلِ وَ النَّهَارِ وَمِنْ شَرِّ طَوَارِقِ الْجِنِّ وَ الْاِنْسِ اِلَّا طَارِقًا يَّطْرُقُ بِخَيْرٍ يَا رَحْمٰنُ۔



## کھانسی دور کرنے کے لئے

کھانسی کے لئے پانی پر سات مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور مریض کو پلائے بحکم خدا تعالیٰ کھانسی سے نجات حاصل ہوگی۔ وہ آیت یہ ہے:۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰكُمْ عَبَثًا وَّاَنَّكُمْ اِلَيْنَا لَا تُرْجَعُوْنَ۔ فَتَعٰلَى اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِيْمِ۔

## (ہول دل) گھبراہٹ دل سے سکون کے لئے

ہر روز ایک نقش لکھ کر پی لیا کرے انشاء اللہ تعالیٰ دل کی

گھبراہٹ سے نجات حاصل ہوگی۔ نقش یہ ہے :-

۷۸۶

| ۱۴ | ۲۷ | ۲۴ | ۲۱ |
|---|---|---|---|
| ۲۵ | ۲۰ | ۱۵ | ۲۶ |
| ۱۹ | ۲۲ | ۲۹ | ۱۶ |
| ۲۸ | ۱۷ | ۱۸ | ۲۳ |

## برائے دفع درد دل، درد پیٹ، درد سر، درد پہلو وغیرہ

مندرجہ ذیل نقش لکھ کر ایک نقش پانی میں گھول کر مریض کو پلا دے اور دوسرا نقش موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں باندھ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کے درد سے نجات حاصل ہوگی۔ وہ نقش یہ ہے :-

۷۸۶

| ۲ | ۸ | ۸۲ | ۲۹۹ |
|---|---|---|---|
| ۸۱ | س | ۱ | ۹ |
| ۴۹۷ | ب | ی | ع |
| ۱۱ | ۳ | ۲۹۸ | ۷۹ |

حسبنا اللہ ونعم الوکیل

## برائے دفع درد سر و آدھے سر کا درد

مندرجہ ذیل نقش لکھ کر موم جامہ کر کے سر میں باندھ لے یا چوٹی میں لگالے۔ انشاء اللہ تعالیٰ درد سے چھٹکارا حاصل ہوگا۔

(نقش اگلے صفحہ پر ہے)

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۳ | ۱ | ۸ |
| ۶ | ۷ | ۲ |

## برائے دفع ہر قسم کا درد

مندرجہ ذیل نقش لکھ کر سرسوں کے تیل میں دھولے اور وہ تیل درد کی جگہ مالش کرے انشاء اللہ تعالیٰ درد دفع ہو جائیگا۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۸۵۸ | ۸۸۶۱ | ۸۸۶۴ | ۸۸۵۱ |
| ۸۸۶۳ | ۸۸۵۲ | ۸۸۵۷ | ۸۸۶۲ |
| ۸۸۵۳ | ۸۸۶۶ | ۸۸۵۹ | ۸۸۵۶ |
| ۸۸۶۰ | ۸۸۵۵ | ۸۸۵۴ | ۸۸۶۵ |

## برائے دفع درد

مندرجہ ذیل آیت سیپ پر لکھ کر سرسوں کے تیل میں ڈالدیں اور اس تیل کو گرم کریں پھر درد کی جگہ مالش کریں انشاء اللہ تعالےٰ درد دور ہوگا۔ وہ آیت یہ ہے:-

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ وَاِذَا مَسَّ الْاِنْسَانَ الضُّرُّ دَعَانَا لِجَنْۢبِهٖۤ اَوْ قَاعِدًا اَوْ قَآئِمًا فَلَمَّا كَشَفْنَا عَنْهُ ضُرَّهٗ مَرَّ كَاَنْ لَّمْ يَدْعُنَاۤ اِلٰى ضُرٍّ مَّسَّهٗ كَذٰلِكَ زُيِّنَ

لِلْمُسْرِفِيْنَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ۔

## برائے دفع بخار

پان کے پتے پر مندرجہ ذیل طلسم لکھ کر مریض کو کھلائے انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کے مرض سے صحت حاصل ہوگی۔ اور فلاں کی جگہ مریض کا نام لکھے۔ وہ طلسم یہ ہے:۔






## برائے دفع سردی کا بخار

تین پان کے پتوں پر یہ الفاظ لکھے اور ایک سردی چڑھنے سے قبل کھائے دوسرا درمیان میں اور تیسرا بخار ختم ہونے کے بعد انشاء اللہ بخار دفع ہو جائے گا وہ الفاظ یہ ہیں:۔

از کابر لوکم بر کابر سیوم نزہا

# برائے دفع بخار

مندرجہ ذیل نقش بنا کر مریض کے گلے میں باندھے انشاء اللہ تعالے بخار اتر جائے گا۔

۷۸۶

| ۸ | ۱۱ | ۵۷ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۵۶ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۵۹ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۵۸ |

قلنا یا نار کونی بردًا و سلامًا علی ابراھیم



# مریض کی صحتیابی کے لئے

چینی کی پلیٹ پر سورۂ فاتحہ اور یہ آیت شریفہ تحریر کرے اور مریض کو پلائے انشاء اللہ تعالیٰ مریض کو مکمل صحت حاصل ہو گی۔ وہ یہ ہے:۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۝ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝ آمین۔ يَا حَيُّ حِيْنَ لَا حَيَّ فِيْ دَيْمُوْمَةِ مُلْكِهٖ وَبَقَائِهٖ يَا حَيُّ۔ وَيَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِيْنَ۔ وَشِفَآءٌ لِّمَا فِي الصُّدُوْرِ يَخْرُجُ مِنْ بُطُوْنِهَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ اَلْوَانُهٗ فِيْهِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ

وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْآنِ مَا هُوَ شِفَاءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ ۔ وَاِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ يَشْفِيْنِ ہ قُلْ هُوَ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا هُدًى وَّشِفَاءٌ ۔

## حاسد اور دشمن کی زبان بندی کا عمل

صبح وشام ان آیات کو تین مرتبہ پڑھا کرے یا لکھ کر تعویذ بنا کر اپنے داہنے بازو پر باندھے انشاء اللہ تعالیٰ بدگو، حاسد اور دشمن کی زبان بند ہو جائے گی اور لوگوں کے سامنے برائی نہ کر سکے گا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط يَآ اَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تُبْطِلُوْا صَدَقَاتِكُمْ بِالْمَنِّ وَالْاَذٰى كَالَّذِيْ يُنْفِقُ مَالَهٗ رِئَآءَ النَّاسِ وَلَا يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ فَمَثَلُهٗ كَمَثَلِ صَفْوَانٍ عَلَيْهِ تُرَابٌ فَاَصَابَهٗ وَابِلٌ فَتَرَكَهٗ صَلْدًا لَا يَقْدِرُوْنَ عَلٰى شَيْءٍ مِّمَّا كَسَبُوْا وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْكَافِرِيْنَ (پ ۳ ع ۴)

## دشمن برا چاہتا ہے یا بچہ کہنا نہیں مانتا

ان امور کے لئے مندرجہ ذیل نقش کو لکھ کر دریا میں یا سمندر میں ڈالدے انشاءاللہ دشمن کسی سے بُرائی نہ کر سکے گا اور بچہ شرارت چھوڑ کر فرمانبردار بن جائے گا۔ وہ نقش یہ ہے:۔

۷۸۶

| جو | ر | م | ر |
|---|---|---|---|
| د | م | ک | ر |
| م | ح | د | م |
| ر | خ | ذ | ک |

# دفع دشمن کا نقش

مندرجہ ذیل نقش لکھ کر ٹوپی یا سر کے بالوں میں باندھ لے (عورت چوٹی میں اور مرد ٹوپی یا پگڑی میں) انشاء اللہ تعالیٰ دشمن دفع ہوگا اور اس کی شرارتوں سے نجات حاصل ہوگی۔ وہ نقش یہ ہے:-

۷۸۶

| ۲۷۱ | ۲۷۴ | ۲۷۸ | ۲۶۴ |
|---|---|---|---|
| ۲۷۷ | ۲۶۵ | ۲۷۰ | ۲۷۵ |
| ۲۶۶ | ۲۸۰ | ۲۷۲ | ۲۶۹ |
| ۲۷۳ | ۲۶۸ | ۲۶۷ | ۲۷۹ |

يٰمُوْسٰى اَقْبِلْ وَلَا تَخَفْ اِنَّكَ مِنَ الْاٰمِنِيْنَ
لَا تَخَفْ نَجَوْتَ مِنَ الْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ. لَا تَخَافَا
اِنَّنِيْ مَعَكُمَا اَسْمَعُ وَاَرٰى ○ لَا تَخَافُ دَرَكًا وَّ
لَا تَخْشٰى ○ لَا تَحْزَنْ اِنَّ اللّٰهَ مَعَنَا ○

## بچے کا رونا چلّانا، نظر بد کے لئے

مندرجہ ذیل نقش لکھ کر بچے کے گلے میں باندھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچے کا رونا چیخنا بند ہو جائے گا۔ وہ نقش یہ ہے:-

۷۸۶

| ۲۴ | ۲۷ | ۳۰ | ۱۷ |
|---|---|---|---|
| ۲۹ | ۱۸ | ۲۳ | ۲۸ |
| ۱۹ | ۳۲ | ۲۵ | ۲۲ |
| ۲۶ | ۲۱ | ۲۰ | ۳۱ |

# برائے فراخی رزق

ہر جمعہ کی رات (جمعرات کا دن گذرنے کے بعد والی رات) میں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ يَا عَظِيْمَ الْجَلَالِ وَيَا وَاسِعَ النَّوَالِ وَيَا بَدِيْعَ الْاَعْمَالِ وَيَا رَازِقَ الْعِبَادِ عَلٰى كُلِّ حَالٍ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ - تین سو ساٹھ ۳۶۰ مرتبہ پڑھے اوّل و آخر درود شریف تین تین بار۔ انشاء اللہ تعالیٰ رزق میں برکت ہو گی۔

# رزق میں زیادتی اور حصول مطلب کیلئے

ہر نماز کے بعد بہتر ۷۲ مرتبہ یہ کلمات پڑھا کرے انشاء اللہ تعالےٰ رزق میں برکت ہو گی اور ہر نیک مقصد میں کامیابی ہو گی وہ کلمات مندرجہ ذیل ہیں:-

يَا بَاسِطُ بِحَقِّ يَا لَطِيْفُ

# برائے زیادتی مال

مندرجہ ذیل کلمات روزانہ غسل کر کے پھر دو رکعت نفل پڑھے اور نفل کے بعد ایک ہزار بار پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ مال میں زیادتی ہو گی اور مال خوب بڑھے گا وہ کلمات مندرجہ ذیل ہیں:-

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ - يَا وَهَّابُ تَوَهَّبْتَ بِالْوَهْبَةِ وَالْوَهْبَةُ فِيْ وَهْبَةٍ وَهْبُكَ يَا وَهَّابُ

# برائے کاروبار میں ترقی اور زیادہ سے زیادہ چیزوں کے فروخت کے لئے

اس نقش معظم کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ دوکان میں خوب برکت ہوگی اور مال زیادہ سے زیادہ فروخت ہوگا۔ ایک تعویذ دوکان میں دروازے کے سامنے اس طرح لگائے کہ دروازے سے سامنے نظر آئے اور دوسرا تعویذ دوکان کے مال میں رکھے۔ وہ نقش یہ ہے :-

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۷۵۰ | ۷۴۳ | ۷۴۸ |
| ۷۴۵ | ۷۴۷ | ۷۴۹ |
| ۷۴۶ | ۷۵۱ | ۷۴۴ |



# برائے خرید وفروخت مکان یا دوکان

اگر کوئی آدمی مکان یا دوکان فروخت کرنا چاہتا ہے اور فروخت نہیں ہوتی تو اس تعویذ کو لکھ کر دوکان پر یا مکان پر لگا دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد فروخت ہو جائے گی اور اگر کوئی دوکان یا مکان خریدنا چاہتا ہے اور اس کا سودا مکمل نہیں ہو رہا ہے تو اس کو لکھ کر دائیں بازو پر باندھ لے (عورت اپنے بائیں بازو پر باندھے)

(نقش اگلے صفحہ پر ہے)

۷۸۶

| ۳۲ | ۳۱ | ۴۳ | ۴۴ | ۵۳ | ۵۴ | ۲ | ۱ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۳۰ | ۲۹ | ۴۱ | ۴۲ | ۵۵ | ۵۶ | ۴ | ۳ |
| ۴۹ | ۵۰ | ۶ | ۵ | ۲۸ | ۲۷ | ۴۷ | ۴۸ |
| ۵۱ | ۵۲ | ۸ | ۷ | ۲۶ | ۲۵ | ۴۵ | ۴۶ |
| ۱۰ | ۹ | ۶۱ | ۶۲ | ۳۵ | ۳۶ | ۲۴ | ۲۳ |
| ۱۲ | ۱۱ | ۶۳ | ۶۴ | ۳۳ | ۳۴ | ۲۲ | ۲۱ |
| ۳۹ | ۴۰ | ۲۰ | ۱۹ | ۱۴ | ۱۳ | ۵۷ | ۵۸ |
| ۳۷ | ۳۸ | ۱۸ | ۱۷ | ۱۶ | ۱۵ | ۵۹ | ۶۰ |

## برائے تسخیر (مہربان بنانا) امراء و ملوک و حکام

بعد از نماز فجر تین مرتبہ اوّل و آخر درود شریف اس کے بعد مندرجہ ذیل کلمات پڑھ کر تعویذ پر دم کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ حاکم مہربان ہوگا اور حکام انصاف کا معاملہ کریں گے۔ وہ کلمات مندرجہ ذیل ہیں:۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ وَتَمَّتْ كَلِمَتُ رَبِّكَ صِدْقًا وَّعَدْلًا لَا مُبَدِّلَ لِكَلِمٰتِهٖ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ (پ ۸ ع ۱)

## بھاگے ہوئے کو واپس بلانے کا عمل

مندرجہ ذیل کلمات ایک کاغذ پر لکھ کر گھر میں لٹکا دیں کہ تعویذ ہوا سے ہلتا رہے یا بجلی کے پنکھے کے پَر میں باندھ دیں ان کلمات کے نیچے بھاگنے والے کا نام اور اس کی ماں کا نام لکھیں یا ماں کا نام

یاد نہ ہو تو باپ کا نام لکھیں۔ انشاء اللہ بھاگا ہوا واپس آجائے گا یا اس کی اطلاع آجائے گی (خط وغیرہ کے ذریعے) وہ کلمات یہ ہیں:۔ یَا بَدُوْحُ یَا بَدِیْعَ الْعَجَائِبْ سَهْلاً

## برائے استخارہ

مندرجہ ذیل نقش لکھ کر تکیہ کے نیچے اس طرح رکھے کہ سر تکیہ پر رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جو چیز دیکھنی منظور ہے وہ نظر آجائیگی یا اس کا اشارہ ہو جائے گا۔ وہ نقش یہ ہے:۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰۹۲ | ۱۰۸۵ | ۱۰۹۰ |
| ۱۰۸۷ | ۱۰۸۹ | ۱۰۹۱ |
| ۱۰۸۸ | ۱۰۹۳ | ۱۰۸۶ |



## دشمنی کے لئے

ناجائز محبت کو نفرت میں بدلنے کے لئے نقش ذیل کو لکھ کر آگ میں جلائے انشاء اللہ تعالیٰ ناجائز محبت ختم ہو جائے گی۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۳ | ۴ |
| ۱ | ۵ | ۹ |
| ۶ | ۷ | ۲ |

## مہربانی ظالم کے لئے

مندرجہ ذیل نقش لکھ کر موم جامہ کر کے دائیں بازو پر باندھ لے انشاء اللہ تعالیٰ ظالم مہربان ہوگا وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶ ھےمہ الاٰمہ

| ۷۷۵۸ | ۷۷۶۱ | ۷۷۶۴ | ۷۷۵۱ |
|---|---|---|---|
| ۷۷۶۳ | ۷۷۵۲ | ۷۷۵۷ | ۷۷۶۲ |
| ۷۷۵۳ | ۷۷۶۶ | ۷۷۵۹ | ۷۷۵۶ |
| ۷۷۶۰ | ۷۷۵۵ | ۷۷۵۴ | ۷۷۶۵ |

## برائے دوستی

جمعہ کے روز بعد از نماز جمعہ اپنے گھر پر مندرجہ ذیل نقش لکھے اور آگ میں ڈالے انشاء اللہ تعالیٰ ناراض دوست حاضر ہوگا نقش یہ ہے۔




وقف سورہ عادیات
۱۳۳۷۳




عــــم کرہ ۱۵
۳۳۴۳

## برائے حاجت روائی

تحیۃ الوضو پڑھ کر "یَا لَطِیۡفُ" ایک سو بار پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ضرورت پوری ہو جائیگی۔

## برائے دفع دشمن

شرعی طور پر اگر کسی کو ہلاک کرنا جائز ہو تو مندرجہ ذیل کلمات رات کے وقت پڑھے لیکن بسم اللہ الرحمن الرحیم نہ پڑھے دشمن کا نام بھی ساتھ لیتا جائے انشاء اللہ تعالیٰ موذی دشمن ہلاک ہوگا۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنۡتَ سُبۡحَانَکَ اِنِّیۡ کُنۡتُ مِنَ الظّٰلِمِیۡنَ یَا قَھَّارُ یَا قَھَّارُ یَا قَھَّارُ یَا دردائیل یادردائیل یادردائیل یا عزرائیل یا عزرائیل یا عزرائیل



## برائے قیام حمل

اگر حمل قائم نہ رہتا ہو تو مندرجہ ذیل آیات مشک و زعفران سے لکھ کر چالیس روز تک کھلائیں (یا پانی میں گھول کر پلائیں) انشاء اللہ تعالیٰ حمل قائم ہو جائے گا وہ آیات یہ ہیں۔

وَلَوۡ اَنَّ قُرۡاٰنًا سُیِّرَتۡ بِہِ الۡجِبَالُ اَوۡ قُطِّعَتۡ بِہِ الۡاَرۡضُ اَوۡ کُلِّمَ بِہِ الۡمَوۡتٰی بَلۡ لِّلّٰہِ الۡاَمۡرُ جَمِیۡعًا۔ بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ یٰمَعۡشَرَ الۡجِنِّ وَالۡاِنۡسِ اِنِ اسۡتَطَعۡتُمۡ اَنۡ تَنۡفُذُوۡا مِنۡ اَقۡطَارِ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ فَانۡفُذُوۡا لَا تَنۡفُذُوۡنَ اِلَّا بِسُلۡطٰنٍ۔

## برائے حُبّ

مندرجہ ذیل آیت کو پان کے بیڑے پر سات بار پڑھ کر پھونکے اور کھانے کے لئے دے انشاءاللہ تعالیٰ محبت پیدا ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔ خَتَمَ اللّٰہُ عَلٰی قُلُوْبِہِمْ وَ عَلٰی سَمْعِہِمْ وَعَلٰٓی اَبْصَارِہِمْ غِشَاوَۃٌ ۔

## برائے درازیٔ عمر طفل

نقش ذیل کو چاندی کی تختی پر بروز یکشنبہ (اتوار) یا سہ شنبہ (منگل) کو نقش کرے (اس چاندی کی تختی پر نقش ڈھال دے) اور حاملہ کی گردن میں باندھ دے۔ جب بچہ پیدا ہو تو غسل دے کر اس کے گلے میں ڈال دے۔ انشاءاللہ تعالیٰ بچہ دراز عمر ہوگا۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۱۴ | ۱۸ | ۲۱ | ۷ |
|---|---|---|---|
| ۲۰ | ۸ | ۱۳ | ۱۹ |
| ۹ | ۲۳ | ۱۶ | ۱۲ |
| ۱۷ | ۱۱ | ۱۰ | ۲۲ |

## مخلوق خدا کی توجہ کے لئے

یہ فقراء و مساکین کا عمل ہے۔ اس سے خلق رجوع ہوتی ہے اور

فتوحات بے شمار ہوتی ہیں۔ مٹی کے برتن پر مندرجہ ذیل نقش لکھے اور کچی مٹی کے نئے برتن میں اس مٹی کے برتن کو رکھ دے اور کمہار کے برتن پکانے کے آوے میں زمین کھود کر دفن کر دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مخلوق خدا رجوع ہوگی اور عوام و خواص میں عزت بڑھے گی۔
وہ نقش یہ ہے۔






# برائے محبت

مندرجہ ذیل طلسم کو ہفتہ کی شب خوشبودار تیل میں کورے چراغ میں جلائے انشاء اللہ تعالیٰ محبت گرویدگی کی حد تک ہوجائے لیکن شرط یہ ہے کہ جائز محبت کے لئے کرے۔ وہ طلسم یہ ہے۔

عہ ع ع عہ ع ع ۸ ع العکم المعکم فلاں بنت فلاں الساعہ الساعہ الساعہ

مہربان شود و مسخر شود

# برائے محبت و شیفتگی

سات بار پان کے بیڑے پر سورۃ والضحیٰ (پ۳۰) پڑھ کر محبوب کو کھلائے انشاء اللہ تعالیٰ فریفتہ ہوگا اور محبت میں اضافہ ہوگا۔



# میاں بیوی کے درمیان محبت بڑھانے کا عمل

"اَلْوَدُوْدُ" ایک سو ایک مرتبہ پڑھ کر یہ کہے کہ فلاں بن فلاں کو فلاں سے محبت ہوجائے اور نمک پر دم کرکے شوہر کو کھلائے وہ اس کا مطیع و فرمانبردار ہوجائے گا انشاء اللہ تعالیٰ شدید محبت ہوجائے گی۔ اگر بیوی کہنا نہ مانتی ہو تو اس کو کھلائے وہ شوہر کی حکم بردار بن جائے گی۔

## محبت کے لئے

چوراہے کی مٹی لے کر نو مرتبہ مندرجہ ذیل آیت پڑھے اور آگ میں

ڈال دے انشاء اللہ تعالیٰ محبت پیدا ہو جائے گی وہ آیت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ وَاَمَّا مَنْ خَفَّتْ مَوَازِيْنُهٗ فَاُمُّهٗ هَاوِيَةٌ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا هِيَهْ نَارٌ حَامِيَةٌ ○

## برائے محبت

محبت کے لئے مندرجہ ذیل آیت کو سات مرتبہ نمک کی ڈلی پر پڑھ کر آگ میں ڈالدے انشاء اللہ تعالیٰ مثالی محبت پیدا ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ قَالَ مَنْ يُّحْيِ الْعِظَامَ وَهِيَ رَمِيْمٌ○ قُلْ يُحْيِيْهَا الَّذِيْٓ اَنْشَاَهَآ اَوَّلَ مَرَّةٍ وَّهُوَ بِكُلِّ خَلْقٍ عَلِيْمٌ○ الَّذِيْ جَعَلَ لَكُمْ مِّنَ الشَّجَرِ الْاَخْضَرِ نَارًا فَاِذَآ اَنْتُمْ مِّنْهُ تُوْقِدُوْنَ ○



## برائے عداوت

سیاہ دھتورے کے پتہ پر درج ذیل طلسم لکھے اور آگ میں ڈالدے اور نام لے کر کہے کہ فلاں بن فلاں و فلاں بن فلاں میں عداوت ہو جائے انشاء اللہ تعالیٰ عداوت ہو جائے گی لیکن شرط یہ ہے کہ جائز مقام پر کرے ورنہ نقصان ہوگا وہ طلسم یہ ہے۔

۱۱ ۲۲ ۱۱ ۳۳ ۱۱۱ ۴۴ ۱۱ ع ۱۱ ع ۱۱۱

# عملیات شیخ شرف الدین یحییٰ منیری رحمۃ اللہ علیہ

مرید و خلیفۂ اکبر

حضرت شیخ نظام الدین اولیاء رحمۃ اللہ علیہ

## قضائے حاجت اور مشکل مہمات کے لئے

قضائے حاجت اور کفایت مہمات کے لئے یہ چار رکعت نماز جس وقت فرصت ہو پڑھے البتہ شب جمعہ (جمعرات کے بعد والی رات) بہتر ہے۔ اس کی ترکیب یہ ہے۔

پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ ایک بار اور سو مرتبہ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ۔ فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ وَنَجَّیْنٰهُ مِنَ الْغَمِّ وَكَذٰلِكَ نُنْجِی الْمُؤْمِنِیْنَ۔

دوسری رکعت میں سورۂ فاتحہ ایک بار اور سو مرتبہ رَبِّ اَنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ۔

تیسری رکعت میں سورۂ فاتحہ (الحمد شریف) ایک بار اور سو مرتبہ وَاُفَوِّضُ اَمْرِیْۤ اِلَی اللّٰهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ بَصِیْرٌۢ بِالْعِبَادِ۔

اور چوتھی رکعت میں سورۂ فاتحہ ایک بار اور سو مرتبہ حَسْبِیَ اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِیْلُ نِعْمَ الْمَوْلٰی وَنِعْمَ النَّصِیْرُ۔

سلام پھیرنے کے بعد یہ آیت سو مرتبہ پڑھے۔ رَبِّ اَنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ



مندرجہ بالا نماز جملہ مہم اور مشکل معاملات و اہم حاجات میں تیر بہدف

ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ کامیابی سے ضرور ہمکنار ہوگا۔ (مکتوبات صدی مکتوب ۱۲)

## عمل حاجت

اگر کسی کو کوئی سخت حاجت پیش آئے اور وہ حاجت پوری نہ ہوتی ہو تو اسے چاہیئے کہ صبح کی سنت پڑھنے کے بعد فرض پڑھنے سے پہلے (یعنی سنت اور فرض کے درمیان) سورۂ فاتحہ بمعہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اکتالیس ۴۱ مرتبہ پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کی حاجت ضرور پوری ہوگی۔ مجرب ہے اور بزرگوں کا معمول بھی۔

## دشمن کے شر سے حفاظت کے لئے



سورۂ تبت ید ا ابی لھب (پوری سورت) پارہ ۳۰ کسی وقت ایک ہزار مرتبہ روزانہ پڑھ لیا کرے اگر رات میں پڑھے تو زیادہ بہتر ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن کے شر سے محفوظ رہے اور دشمن دفع ہو جائے گا۔

## قضائے حاجت کے لئے

اپنی حاجت کی تکمیل کے لئے اکتالیس ۴۱ مرتبہ سورۂ انعام (پ ۷) پڑھنا بہت مفید اور مجرب ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ حاجت پوری ہوگی۔ اول و آخر تین تین مرتبہ درود شریف ضرور پڑھے۔

## حاجت پوری ہونے کا عمل



سورۂ اخلاص (قل ھو اللہ احد پوری سورت پ ۳۰) سات ہزار مرتبہ

پڑھنا حاجت بر آری کے لئے تیر بہدف ہے اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مقصد میں کامیابی حاصل ہوگی۔

## دشمن کے دفعیہ کے لئے

جو دشمن موذی اور ستانے والا ہو اور اللہ تعالیٰ کی مخلوق اس کے ظلم سے پریشان ہو تو ایسے شخص کے دفعیہ کے لئے ایک ہزار مرتبہ سورہ نوح (پ ۲۹) پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ کامیابی حاصل ہوگی اور دشمن دفع ہوگا۔

## اہم ضرورت کے لئے

کوئی سخت ضرورت پیش ہو اور پریشانی کا عالم ہو تو اس صورت میں بعد نماز عشاء سو مرتبہ "یَا فَتَّاحُ یَا فَتَّاحُ" پڑھے۔ اوّل و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ضرورت پوری ہوگی۔

## مشکل مہمات کے لئے

جس شخص کو سخت مہم پیش آجائے اور اس سے نجات کا کوئی ذریعہ نہ ہو تو چاہیئے کہ اوّل و آخر درود شریف پڑھ کر سورۂ یٰسین شریف مکمل (پ ۲۲) اکتالیس مرتبہ بعد نماز عشاء پڑھے تو بہتر ہے ورنہ جو وقت آسانی سے میسر ہو جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مشکل مہم حل ہو جائے گی اور مقصد میں کامیابی حاصل ہوگی۔

## پیٹ کے درد کے لئے

(از مولانا حسین علی صاحبؒ واں بھچراں)

الحمد شریف (مکمل) اس کے بعد یَا حَیُّ حِیْنَ لَا حَیَّ فِیْ دَیْمُوْمَۃِ

وَ مُلْکِہٖ وَ بَقَائِہٖ یَا حَیُّ۔ چینی کی رکابی (پلیٹ) پر لکھ کر مریض کو پلائیں انشاء اللہ تعالیٰ پیٹ کے درد سے نجات حاصل ہوگی۔

## جملہ امراض سے نجات کے لئے

(از حکیم الامت مجدد الملت مولانا اشرف علی تھانوی رح)

جو شخص مختلف قسم کے بہت سارے امراض میں مبتلا ہو اور علاج ناممکن ہو گیا ہو اس کے لئے الحمد شریف (سورۂ فاتحہ) بعد نماز فجر اکیس [۲۱] یا گیارہ بار پانی پر دم کر کے دن بھر تھوڑا تھوڑا پانی پیا جائے انشاء اللہ تعالیٰ جملہ امراض سے نجات حاصل ہو جائے گی۔

## پیشاب کی بندش اور درد گردہ کے لئے



مندرجہ ذیل آیات لکھ کر مریض کو پلائیں انشاء اللہ تعالیٰ پیشاب کی رکاوٹ دور ہوگی اور درد گردہ سے نجات ملے گی وہ آیات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ وَّ بُسَّتِ الْجِبَالُ بَسًّا ۝ فَکَانَتْ هَبَآءً مُّنْۢبَثًّا ۝ (واقعہ ع ۱) وَّ حُمِلَتِ الْاَرْضُ وَ الْجِبَالُ فَدُکَّتَا دَکَّۃً وَّاحِدَۃً (حاقہ پ ۲۹) وَ اِذِ اسْتَسْقٰی مُوْسٰی لِقَوْمِہٖ فَقُلْنَا اضْرِبْ بِّعَصَاکَ الْحَجَرَ ؕ فَانْفَجَرَتْ مِنْہُ اثْنَتَا عَشْرَۃَ عَیْنًا ؕ قَدْ عَلِمَ کُلُّ اُنَاسٍ مَّشْرَبَهُمْ ؕ کُلُوْا وَ اشْرَبُوْا مِنْ رِّزْقِ اللّٰہِ وَ لَا تَعْثَوْا فِی الْاَرْضِ مُفْسِدِیْنَ ۝ (پ ۱ بقرہ ع ۷)

## دشمن کی زبان کو بدگوئی سے روکنا



مندرجہ ذیل آیات کو لکھ کر دائیں بازو پر موم جامہ کر کے باندھ لے۔

انشاء اللہ تعالیٰ دشمن کی زبان بدگوئی اور الزام تراشی نہ کر سکے گی۔ وہ آیات یہ ہیں۔

يَوْمَئِذٍ يَتَّبِعُونَ الدَّاعِيَ لَا عِوَجَ لَهُ ج وَخَشَعَتِ الْأَصْوَاتُ لِلرَّحْمٰنِ فَلَا تَسْمَعُ إِلَّا هَمْسًا ○ يَوْمَئِذٍ لَّا تَنْفَعُ الشَّفَاعَةُ إِلَّا مَنْ أَذِنَ لَهُ الرَّحْمٰنُ وَرَضِيَ لَهُ قَوْلًا ○ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ أَيْدِيهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ وَلَا يُحِيطُونَ بِهِ عِلْمًا ○ وَعَنَتِ الْوُجُوهُ لِلْحَيِّ الْقَيُّومِ ط وَقَدْ خَابَ مَنْ حَمَلَ ظُلْمًا ○ وَمَنْ يَعْمَلْ مِنَ الصَّالِحَاتِ وَهُوَ مُؤْمِنٌ فَلَا يَخَافُ ظُلْمًا وَّلَا هَضْمًا ○ (پ ۱۶ ع ۱۵ سورۃ طٰہٰ)



## الحب

(عطیہ مولانا محمد امیر صاحب صادق آبادی)

مندرجہ ذیل عمل شادی، تسخیر مطلوب، محبت زوجین کیلئے بہت مفید اور کار آمد ہے، چاند کی پہلی بدھ، جمعرات، جمعہ (یعنی منگل، بدھ اور جمعرات کے بعد والی راتیں) آدھی رات کے بعد از نماز تہجد تین ۳ بار فَإِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ ط لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ ط عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيمِ ○

## تمام جسمانی و روحانی بیماریوں کا علاج

(از محمد شفیع صاحب)



بارش یا چشمہ کے پانی پر سورہ فاتحہ (الحمد شریف مکمل) ستر مرتبہ آیۃ الکرسی

ستر بار سورۃ اخلاص (قل ھو اللہ احد۔ مکمل) ستر بار، معوذتین (قل اعوذ برب الفلق آخر تک۔ قل اعوذ برب الناس آخر تک) ستر بار پڑھ کر دم کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس پانی کا پینے والا تمام جسمانی امراض سے صحتیاب ہوگا۔ تمام مرض رگوں پٹھوں گوشت پوست سے نکل جائیگا اور جو شخص عیاش بدمعاش ہو بے نمازی ہو۔ اس پانی کے پینے سے توبہ تائب ہو کر نماز کا پابند ہو جائے گا۔ سحر دفعہ ہوگا اور جسمانی کمزوری دور ہوگی۔ نہایت مجرب اور تجربہ کیا ہوا عمل ہے۔

## عمل شفائے امراض اطفال۔

(از قاضی محمد احسن صاحبؒ بن مولانا قاضی محمد عاقل صاحبؒ)

بچوں کے رونے ڈرنے، ام الصبیان۔ اسوکھا۔ اکھرا والا۔ سایہ آسیب و جن کے سبب دبا ہوا، کمزور اور لاغر بچہ کے لئے دو تعویذ لکھیں۔ ایک تعویذ موم جامہ کر کے بچے کے گلے میں ڈال دیں اور دوسرا آبِ زمزم یا بارش (دریا یا نہر یا چشمے یا کنویں) کے پانی میں گھول کر پلائیں انشاء اللہ تعالیٰ بچہ صحتیاب ہوگا۔ وہ تعویذ یہ ہے۔

| یااللہ یا اللہ | ۷۸۶ | یااللہ یابدوح یابدوح |
|---|---|---|
| ۱۲۳۹۸ | ۱۲۳۹۱ | ۱۲۳۹۶ |
| ۱۲۳۹۳ | ۱۲۳۹۵ | ۱۲۳۹۷ |
| ۱۲۳۹۴ | ۱۲۳۹۹ | ۱۲۳۹۲ |

اعوذ بکلمات اللہ التامات کلھا من غضبہ وعقابہ وشر عبادہٖ ومن ھمزات الشیاطین وان یحضرون

# استقرارِ حمل کے لئے (بانجھ پن کا علاج)

(از مولانا قاری محمد حنیف اسلمی صاحب مدظلہٗ)

مندرجہ ذیل طلسم لکھ کر بانجھ عورت کے گلے میں موم جامہ کر کے باندھ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ حاملہ ہو جائے گی۔ اسی طرح اگر کڑک مرغی کی گردن میں باندھ دیں تو انڈے دینے لگے گی۔ گائے بھینس بکری کی گردن میں باندھ دیں تو دودھ زیادہ دینے لگیں۔ وہ طلسم یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

ححححححح ہ ۹ بالف

الف لاحول ولاقوۃ الا باللہ العلی العظیم

## دفع دشمن کے لئے



(از حاجی محمد عبداللہ صاحب)

کلمات ذیل ایک ہزار بار پڑھ کر کالے چنے پر دم کرے (چنے کچے ہوں بھنے ہوئے نہ ہوں) پھر ان چنوں کو دشمن کا کرتہ یا بنیائن لے کر اسمیں ڈال کر پوٹلی بنا کر سیلابی ندی (وہ ندی جو صرف بارش کے زمانے میں بہتی ہو ورنہ سوکھی رہتی ہو) میں گڑھا کھود کر دفن کر دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن دفع ہوگا اور اس کے شر سے نجات حاصل ہو گی۔

وہ کلمات یہ ہیں۔

يَا قَهَّارُ تَقَهَّرْتَ بِالْقَهْرِ وَالْقَهْرُ فِيْ قَهْرِكَ يَا قَهَّارُ۔

## قرض کی ادائیگی کے لئے



ہر نماز کے بعد سو مرتبہ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ

الْعَظِیْمِ جوڑ پڑھنے سے قرض ادا ہوگا اور انشاء اللہ تعالیٰ مالی پریشانی پیدا نہ ہوگی۔

## اولاد کے لئے

ھُوَ اللّٰہُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ لَہُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰی ؕ کو تین سو تیرہ ۳۱۳ بار پڑھ کر دودھ پر دم کرے۔ آدھا دودھ شوہر پی لے اور آدھا دودھ بیوی کو پلا دے ایک ہفتہ تک یہ عمل کریں انشاء اللہ تعالیٰ اولاد کی نعمت سے فیضیاب ہوں گے۔

## کاروبار میں ترقی اور رزق کی فراوانی کے لئے



کاروبار میں ترقی، آمدنی میں اضافہ اور قرض سے نجات کے لئے ہر روز پابندی کے ساتھ بعد نماز عشاء ایک سو مرتبہ یَا عَزِیْزُ یَا وَھَّابُ۔ پڑھیں اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف۔ انشاء اللہ تعالیٰ کامیابی ہوگی۔

## حل مشکلات

(از حضرت مولانا محمد یعقوب نانوتویؒ)

مندرجہ ذیل قصیدہ بردہ شریف کا نعتیہ شعر بعد نماز تہجد تین سو ۳۰۰ بار روزانہ گیارہ روز تک پڑھے اگر اس عرصہ میں مطلب پورا نہ ہو تو مزید گیارہ روز پڑھے۔ اگر نماز تہجد میں نہ ہو سکے تو بعد نماز عشاء پڑھ لے۔ اگر جنگ یا پریشانی خواب میں دکھائی دے تو پڑھتا رہے۔

البتہ پانی یا مچھلی وغیرہ نظر آئے تو علامت کشائش کی ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مشکل حل ہو جائے گی۔ وہ شعر یہ ہے۔

هُوَ الْحَبِيْبُ الَّذِيْ تُرْجٰى شَفَاعَتُهٗ ۔ لِكُلِّ هَوْلٍ مِنَ الْاَهْوَالِ مُقْتَحَمٖ

## برائے ادائیگیٔ قرض

(از حضرت مولانا خان محمد صاحب مدظلہٗ)

مندرجہ ذیل دعا ہر نماز کے بعد پچیس ۲۵ بار (فجر، ظہر، عصر، مغرب کے بعد اور عشاء کے بعد ایک سو پچیس ۱۲۵ بار پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ غیب سے ایسے اسباب پیدا ہوں گے کہ قرض ادا ہو جائے گا اور رزق میں فراخی ہوگی۔ وہ دعا یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ اكْفِنِيْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَ اَغْنِنِيْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ۔

## جنّ کا سایہ و سحر کا علاج

(از مولانا محمد سعید صاحب)

ایک وقت مقرر کر کے روزانہ سورۂ یٰسین شریف مکمل پانچ ۵ مرتبہ پڑھے۔ پہلی ۱ مرتبہ مکمل سورہ یٰسین شریف پڑھ کر مریض کے دائیں کان میں پھونک مارے۔ دوسری ۲ مرتبہ مکمل سورۂ یٰسین شریف پڑھ کر مریض کے بائیں کان میں پھونک مارے۔ تیسری ۳ مرتبہ مکمل سورۂ یٰسین شریف پڑھ کر منہ میں پھونک مارے۔ چوتھی ۴ مرتبہ سورہ یٰسین شریف مکمل پڑھ کر ناک کے دائیں بائیں نتھنے (دائیں بائیں سوراخ) میں پھونک

مارے اور پانچویں ۵ مرتبہ سورۃ یٰسین شریف مکمل پڑھ کر سارے جسم پر دم کرے۔ اگر عورت ہو تو یہ دم پلاسٹک کا پائپ لے کر یا لمبی نلکی لے کر نلکی یا پائپ میں پھونک مار کر کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جن کا سایہ دفع ہو گا سحر سے نجات ملے گی۔

## طریقۂ خاص زکوٰۃ سورۃ مزمّل

(از حکیم مُحمّد اسلم صاحب راولپنڈی)

سورۂ مزمل کی زکوٰۃ ادا کرنے کی مدت ۸۲ بیاسی دن ہے۔ ترتیب یہ ہے پہلے دن ایک بار، دوسرے دن ۲ دو بار اسی دنوں کے حساب سے تعداد بڑھاتا جائے اکتالیس روز تک اکتالیس بار پڑھے پھر بیالیسویں دن چالیس مرتبہ پھر تینتالیسویں دن انتالیس مرتبہ اسی طرح کم کرتا جائے ۸۲ بیاسی دن میں زکوٰۃ ادا ہو گی۔ وظیفے کے دوران نمک روٹی اور نمک والا قہوہ پیوے باقی ہر چیز کا پرہیز ہو گا۔

## منہ بند پھوڑے کے لئے

(از نور مُحمّد قصوری صاحب)

اول و آخر گیارہ بار درود شریف پڑھیں درمیان میں یہ پڑھیں۔
بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ گُرْگُرُوْنِیْ بَرْ بَرُوْنِیْ اَے بَرُوْدِیْ خشک شو خدا تعالےٰ بزرگ گشت و تو بزرگ مشو حضرت محمد رسول اللہ علیہ وسلم از جہان رفت و تو نیز برو نیز اَمْ اَبْرَمُوْا اَمْرًا فَاِنَّا مُبْرِمُوْنَ وَ بِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ۔ پھر پھوڑے

پر دم کریں اگر پھوڑے کی ابتدا ہو تو ہر روز دم کریں۔ دن میں ایک دو دفعہ تیل سرسوں پر مذکورہ بالا کلمات پڑھ کر دم کریں۔ اور پھوڑے پر لگائیں اگر پھوڑا پھوٹ جائے تب بھی تیل لگاتے رہیں۔ انشاء اللہ آرام آجائے گا۔

## ہر مرض سے شفاء کے لئے

ہر درد سے نجات اور بیماری سے صحت کے لئے خواہ انسان بیمار ہو یا جانور سب کے لئے مفید ہے۔ پہلے اس کی زکوٰۃ ادا کرے اکتالیس ۴۱ روز تک اکتالیس ۴۱ مرتبہ درمیان سنت و فرض فجر۔ یا اگر ممکن نہ ہو تو بعد نماز فجر پڑھے لیکن درمیان میں کسی سے کلام نہ کرے۔ چلے کے بعد روزانہ نماز فجر کے بعد ایک سو مرتبہ پڑھے۔ مریض کو گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کر کے پانی پلائے اور جانور کو آٹے پر پڑھ کر کھلائے انشاء اللہ تعالیٰ صحت ہوگی۔ وہ آیت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ وَاِنْ يَّكَادُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَيُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِهِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّكْرَ وَيَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ ۝ وَمَا هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِيْنَ ۝

## برائے مال گمشدہ یا لڑکا لڑکی گمشدہ

سورۃ والضحیٰ (پ ۳۰) کی زکوٰۃ ادا کرے۔ اس طرح کہ بعد نماز عشاء ہر روز گیارہ ۱۱ بار اکتالیس ۴۱ رات تک بلا ناغہ پڑھے۔ زکوٰۃ ادا ہو جائے گی اس کے بعد بوقت ضرورت اگر کسی کا مال گم ہو گیا ہو تو سات دفعہ

پڑھ کر دم کرے اور چادر یا رومال کے ایک کنارے پر گانٹھ دے اور مال گمشدہ والا گانٹھ نہ کھولے بلکہ تین دن تک انشاء اللہ تعالیٰ مال مل جائے گا۔ مال مل جانے کے بعد عامل کے پاس جائے وہی گانٹھ کھولے گا۔ بغیر زکوٰۃ کے کام نہ ہوگا۔

## بربادی دشمن ظالم کے لئے !

(از حاجی سلیم اللہ سیلانی بجنوری رح)

اگر دشمن بہت ہی ظالم اور مکار ہو اور مخلوق خدا کو بلا وجہ ستاتا ہو تو کسی متقی عالم دین سے مشورہ کر کے کہ اس کو برباد کرنا جائز ہے تو۔ یَا قَہَّارُ اُقْہُرْہُ بِحَقِّ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ۔ تین سو ساٹھ ۳۶۰ بار بعد نماز مغرب ایک تاریک گوشہ (اندھیرے کونے) میں بیٹھ کر بلا ناغہ اکتالیس ۴۱ روز پڑھے اور دشمن کی صورت پڑھتے وقت دل میں یوں رکھے کہ وہ میرے سامنے تڑپ رہا ہے۔

## محبت زوجین کے لئے

قصیدہ بردہ کا مندرجہ ذیل شعر تین سو تیرہ ۳۱۳ مرتبہ پڑھ کر شیرینی (مٹھائی مصری، چینی) پر دم کرے اور اگر شوہر اپنی اہلیہ سے باغی ہو تو اس کو کھلائے (شربت یا چائے وغیرہ میں) یا اگر بیوی باغی ہو تو اسے کھلائے انشاء اللہ تعالیٰ متالی محبت پیدا ہوگی۔ وہ شعر یہ ہے۔

مُحَمَّدٌ سَیِّدُ الْکَوْنَیْنِ وَالثَّقَلَیْنِ ۔ وَالْفَرِیْقَیْنِ مِنْ عُرْبٍ وَّعَجَمٖ

# برائے تسخیر حکام

یہ وظیفہ ہمیشہ پڑھے ناغہ نہ کرے بعد نماز عشاء وتروں سے پہلے پڑھے اور رمضان شریف میں وتروں کے بعد پڑھے۔ وظیفہ پڑھنے کے بعد کسی سے کلام نہ کرے بلکہ سو رہے۔ وظیفہ یہ ہے۔

یَا بَاسِطُ، سَو بار۔ یَا وَھَّابُ یَا کَرِیْمُ گیارہ سو بار۔ اوّل و آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار پڑھے۔ انشاءاللہ تعالےٰ مخالف زیر ہوں گے اور حکام مہربان۔

# برائے رزق و رجوعات مع الفتوحات

## (خواجہ طفیل علی پانی پتی)



اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف درمیان میں سورۂ یٰسین پڑھے اور پہلے مبین پر پہنچ کر بہتر بار "یَا بَاسِطُ" پڑھے پھر شروع سے پڑھے دوسرے مبین پر پہنچے تو بہتر بار "یَا بَاسِطُ" پڑھے۔ اسی طرح سات مبین پر ہر بار "یَا بَاسِطُ" بہتر بار پڑھے بلا ناغہ یہ وظیفہ پڑھے انشاءاللہ تعالیٰ رزق وسیع ملے گا اور مخلوق خدا کا رجوع ہوگا۔

# برائے تشخیص مرض

سورۂ فاتحہ (الحمد شریف) آیۃ الکرسی، چاروں قل (قُلْ یَآ اَیُّھَا الْکَافِرُوْنَ آخر تک۔ قُلْ ھُوَاللّٰہُ اَحَدٌ آخر تک۔ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ آخر تک۔ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ آخر تک) سات

سات مرتبہ۔ اور اول و آخر درود شریف سات سات مرتبہ پڑھ کر تین پاؤ پانی پر دم کر کے ایک ہی برتن میں مریض کو پینے کے لئے دیں اور مریض پانی کو چسکیاں لے کر جائے کی طرح ٹھہر ٹھہر کر پیئے۔ اس پینے کے دوران بھی وظیفہ مذکورہ اسی مقدار میں پڑھتا رہے۔ تمام پانی پلادیں۔
اگر پانی کا ذائقہ میٹھا ہو جائے یا کڑوا ہو جائے یا گلہ پکڑے تو سحر کا اثر ہے اگر پانی میں خوشبو یا بدبو آئے تو آسیب ہے اور کوئی تغیر نہ ہو تو مرض ہے۔

## برائے علاج سایہ وسحر ومرض اختناق الرحم

(از علامہ مولانا محمد عبد الرحیم صاحب)

بعد نماز فجر طلوع آفتاب سے قبل (سورج نکلنے سے پہلے) مندرجہ ذیل آیات پڑھ کر پانی پر دم کیا جائے اور سارا دن مریض کو وہی پانی پلایا جائے زیادہ سے زیادہ اکتالیس روز یا کم سے کم اکیس دن۔
سورۂ فاتحہ (الحمد شریف معہ بسم اللہ شریف) سات بار آیۃ الکرسی معہ بسم اللہ شریف سات بار چاروں قل معہ بسم اللہ الرحمن الرحیم سات بار (ہر قل کے شروع میں بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھنی ہے) پہلے سات مرتبہ بسم اللہ الرحمن الرحیم کے ساتھ قل یاایھا الکفرون آخر تک پڑھے۔
پھر قل ھو اللہ احد بمعہ بسم اللہ پڑھے پھر قل اعوذ برب الفلق بسم اللہ کے ساتھ پڑھے پھر قل اعوذ برب الناس بسم اللہ کے ساتھ پڑھے پھر یہ آیت مع بسم اللہ الرحمن الرحیم قُلْ رَّبِّ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ هَمَزٰتِ الشَّيٰطِيْنِ وَاَعُوْذُ بِكَ رَبِّ اَنْ يَّحْضُرُوْنِ۔ پھر درود شریف

نماز والا (درود ابراہیمی) بسم اللہ الرحمن الرحیم کے ساتھ سات مرتبہ پھر سات مرتبہ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ سُبْحَانَ رَبِّکَ رَبِّ الْعِزَّۃِ عَمَّا یَصِفُوْنَ ہ وَسَلَامٌ عَلَی الْمُرْسَلِیْنَ ہ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ ہ

## ہر مشکل مہم کے لئے

### (از شیخ المغربؒ)

نماز عصر کے بعد "بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ" قبلہ کی طرف منہ کر کے اذان مغرب تک پڑھتا رہے۔ جب مؤذن اذان شروع کرے یہ سجدہ میں چلا جائے اور اپنی حاجت سجدے میں عرض کرے جب مؤذن اذان مغرب ختم کرلے یہ اپنے سر کو سجدے سے اٹھائے اور ہاتھ اٹھا کر درود شریف پڑھے اور مومن مرد عورت کے لئے دعائے خیر کر کے نماز مغرب میں شامل ہو جائے۔ یہ روزانہ کرنا ہے بلا ناغہ اور دوران ورد کسی سے بات نہ کرے اور نہ کسی دوسری طرف متوجہ ہو۔ مسجد میں پڑھے تو زیادہ بہتر ہے اس طرح مغرب کی جماعت بھی ضائع نہیں ہوگی۔

## ہر مشکل کو حل کرنے کے لئے

### (از حضرت قطب الارشاد مولانا رشید احمد گنگوہیؒ)

صلوٰۃ تنجینا کو پانچ سو مرتبہ روزانہ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ بڑی سے بڑی مصیبت دور ہوگی اور ہر کام میں آسانی ہو صلوٰۃ تنجینا یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تُنَجِّیْنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ الْاَھْوَالِ وَالْاٰفَاتِ وَتَقْضِیْ لَنَا بِھَا جَمِیْعَ الْحَاجَاتِ وَتُطَھِّرُنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ السَّیِّئَاتِ وَتَرْفَعُنَا بِھَا عِنْدَکَ اَعْلَی الدَّرَجَاتِ وَتُبَلِّغُنَا بِھَا اَقْصَی الْغَایَاتِ مِنْ جَمِیْعِ الْخَیْرَاتِ فِی الْحَیَاتِ وَبَعْدَ الْمَمَاتِ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ۝

## ختم خواجگانِ چشت (ہر مشکل مہم کے لئے)

باوضو قبلہ رو بیٹھ کر پہلے دس مرتبہ درود شریف پڑھے۔ اس کے بعد دو سو ساٹھ ۲۶۰ بار یہ دعا پڑھے۔ لَا مَلْجَاَ وَلَا مَنْجَاَ مِنَ اللّٰہِ اِلَّا اِلَیْہِ۔ اس کے بعد دو سو ساٹھ ۲۶۰ مرتبہ سورۃ الم نشرح معہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ آخر تک پڑھے اس کے بعد یہ دعا۔ لَا مَلْجَاَ وَلَا مَنْجَاَ مِنَ اللّٰہِ اِلَّا اِلَیْہِ۔ دو سو ساٹھ ۲۶۰ بار پڑھے پھر دس مرتبہ درود شریف پڑھے اور اپنی مراد مانگے۔

## ختم خواجگانِ چشت کا دوسرا طریقہ (حل مشکلات کے لئے)

(از حاجی امداد اللہ صاحب مہاجر مکی رحمۃ اللہ علیہ)

ہر مشکل اور اہم کام کے واسطے وضو کر کے قبلہ کی طرف منہ کر کے بیٹھے۔ اور دس مرتبہ درود شریف پڑھے پھر تین سو ساٹھ ۳۶۰ مرتبہ یہ پڑھے۔ لَا مَلْجَاَ وَلَا مَنْجَاَ مِنَ اللّٰہِ اِلَّا اِلَیْہِ۔ پھر تین سو ساٹھ ۳۶۰ مرتبہ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ اَلَمْ نَشْرَحْ لَکَ صَدْرَکَ

وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ ۙ الَّذِیْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ ۙ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ؕ فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۙ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ؕ فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ۙ وَاِلٰى رَبِّكَ فَارْغَبْ ۧ

پھر یہ دعا لَا مَلْجَأَ وَلَا مَنْجَأَ مِنَ اللّٰهِ اِلَّآ اِلَيْهِ ۔ تین سو ساٹھ ۳۶۰ مرتبہ پڑھے ۔ آخر میں دس ۱۰ بار درود شریف پڑھ کر اپنی مراد خدائے پاک سے طلب کرے ۔ انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی ہو گی ۔

## فراخیٔ رزق کے لئے

(از علامہ انور شاہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ)

بعد نماز فجر اوّل و آخر چودہ چودہ ۱۴ مرتبہ درود شریف اور پھر چودہ سو ۱۴۰۰ بار "یَا وَهَّابُ" پڑھے اس عمل کا پڑھنے والا کبھی رزق سے محروم نہیں رہے گا بلکہ اس کی اولاد بھی کثرتِ رزق سے فیضیاب ہو گی انشاء اللہ تعالیٰ ۔

## رزق کی فراخی اور روزگار کے لئے

ہر روز اوّل و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پھر "یَا مُغْنِیُ" گیارہ سو ۱۱۱۱ گیارہ مرتبہ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ رزق وافر ملے گا اور اگر بے روزگار ہے تو روزگار سے لگ جائیگا ۔

## رزق کے لئے

سورۂ مزمل مکمل کو بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے ساتھ چالیس ۴۰ مرتبہ روزانہ

پڑھنے والا کبھی رزق کی تنگی میں مبتلا نہ ہوگا اور اگر چالیس ۴۰ مرتبہ نہ ہوسکے تو گیارہ مرتبہ روزانہ پڑھ لیا کرے انشاء اللہ تعالیٰ رزق کی طرف سے مطمئن ہو جائے گا۔

## برائے محبت زوجین

میاں بیوی میں اگر مناسبت نہ ہو تو اس کے لئے درود شریف ایک سو ۱۰۰ مرتبہ اول و آخر اور درمیان میں ایک سو ۱۰۰ مرتبہ "قَدْ شَغَفَهَا حُبًّا" اور "یَا وَدُوْدُ" پڑھیں اور چینی یا مصری پر دم کر کے دونوں کو کھلا دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ باہمی محبت پیدا ہو جائے گی۔ یہ عمل گیارہ دن تک کریں اور روزانہ کھلائیں پابندی کے ساتھ۔

## کاروبار میں ترقی اور برکت کے لئے



کاروبار میں برکت اور ترقی کے لئے "یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ أَسْتَغِيْثُ" تین سو تیرہ ۳۱۳ مرتبہ صبح کو بعد نماز فجر اور شام کو بعد نماز عشاء پڑھے۔ دن کو بھی چلتے پھرتے اس ذکر کو کرتا رہے انشاء اللہ تعالیٰ کاروبار میں بہت ترقی ہوگی۔

## برائے دفع جادو و شفاء از جسمانی امراض

الحمد شریف (مکمل) پینتالیس ۴۵ بار اور "سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ" تین سو تیرہ ۳۱۳ بار اور معوذتین (قل اعوذ برب الفلق اور قل اعوذ برب الناس آخر تک) پینتالیس ۴۵ مرتبہ۔ پڑھ کر پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں کم از کم گیارہ ۱۱ دن یہ عمل کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ جادو سے نجات اور جملہ امراض سے صحت حاصل ہوگی۔

# نئے کپڑے کے پہننے کا عمل

از حضرت مولانا قاضی محمد احسن صاحب مہتمم احسن المدارس جلالپور پیر والا

سورۃ لیلۃ القدر چھتیس مرتبہ (۳۶ بار) سورۃ اخلاص (قل ھو اللہ احد) دس مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے نئے کپڑے پر چھڑک کر اس کپڑے کو پہنے گا تو انشاء اللہ تعالیٰ تمام لوگوں کے سامنے باوقار اور باہیبت رہے گا اور وہ کپڑا عمدہ طریقہ سے اس کے پاس رہے گا اور کپڑا جلدی پرانا نہ ہوگا۔ اور ہر شخص پہننے والے کی عزت کرے گا اور وہ کپڑا کبھی چوری نہ ہوگا۔

# ہر مرض کا شافی علاج

از حضرت مولانا محمد رمضان صاحب دامت برکاتہم

مریض کو تین تعویذ لکھ کر پینے کے لئے دیں۔ ایک تعویذ بوتل میں ڈال کر اوپر سات نلکوں کا پانی (یا سات کنووں کا پانی یا نہر کا پانی یا دریا کا پانی) ڈال کر سات دن تک ایک تعویذ کا پانی مریض کو پلایا جائے چار وقت صبح، دوپہر، شام، اور بعد نماز عشاء۔ جب پانی ختم ہو جائے تو اور پانی ڈال دیں۔ سات دن کے بعد دوسرا تعویذ ڈالدیں۔ اکیس دن کا عمل ہے انشاء اللہ تعالیٰ لاعلاج مرض سے جلد صحت یاب ہوگا۔

تعویذ اگلے صفحہ پر دیکھئے۔

تعویذ یہ ہے :-

۷۸۶

ع ن ھ ن ھ ن ع

حٰم حٰم حٰم حٰم حٰم حٰم اللہ حٰم الامر وجاء النصر فعلینا لاینصرون

اللہ

وصلی اللہ تعالیٰ علیٰ خیر خلقہٖ اللہ محمد و آلہ واصحابہ اجمعین

ھ ھ ھ ھ ھ ھ ھ

وھ ص م    ع ع ع ع ع ع ع ع

ثُمَّ اَنْزَلَ اللّٰہُ سَکِیْنَتَہٗ عَلٰی رَسُوْلِہٖ وَعَلَی الْمُؤْمِنِیْنَ وَاَنْزَلَ جُنُوْدًا لَّمْ تَرَوْهَا وَعَذَّبَ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا وَذٰلِكَ جَزَآءُ الْکٰفِرِیْنَ. ثُمَّ یَتُوْبُ اللّٰہُ مِنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ عَلٰی مَنْ یَّشَآءُ وَاللّٰہُ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ



## استخارہ مجربہ

از حضرت مولانا قاری محمد رمضان صاحب دامت برکاتہم

بعد نماز عشاء اول و آخر درود شریف۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّبَارِکْ وَسَلِّمْ۔

ایک سو ایک بار درمیان میں یہ آیت شریفہ پڑھیں :-

اَلَمْ تَعْلَمْ اَنَّ اللّٰہَ یَعْلَمُ مَا فِی السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ ۚ اِنَّ ذٰلِكَ فِیْ کِتٰبٍ ۚ اِنَّ ذٰلِكَ عَلَی اللّٰہِ یَسِیْرٌ۔

باوضو پاک لباس پہن کر داہنا ہاتھ سر کے نیچے رکھ کر روبقبلہ (یعنی منہ قبلہ کی طرف کرکے) پاک بستر پر سو جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ آواز کے ذریعہ یا خواب کے ذریعہ معلوم ہو جاتا ہے اگر اوّل رات کو کچھ معلوم نہ ہو تو دوسری رات بھی یہی عمل کرے اگر معلوم ہو جائے تو ٹھیک ہے ورنہ تیسری رات پھر یہی عمل کرے انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی حاصل ہو گی۔

## جملہ پریشانیوں سے نجات کا عمل

از: حضرت شاہ عبد القادر رائے پوری قدس سرہٗ

اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ بِحَقِّ مَالِکِ یَوْمِ الدِّیْنِ تین تسبیح صبح و شام پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ جملہ مشکلات سے نجات ملے گی، دشمن دفع ہو گا۔ مقدمہ میں فتح حاصل ہو گی۔ قید سے رہائی ملے گی۔ ظالم کے پنجہ سے خلاصی ہو گی۔ تنگ دست خوشحال ہو گا۔

## کاروبار میں ترقی کے لئے

یہ تعویذ ایک گتہ پر لکھ کر فریم کرالیں اور دوکان میں دروازے کے بالکل سامنے چسپاں کر دیں اور دوسرا تعویذ گھول کر اس کا پانی دوکان میں یا کاروبار کی جگہ میں چھڑک دیں اور سورۃ لایلاف قریش (پوری سورت) کثرت سے اس نیت کے ساتھ کہ کاروبار کھل جائے پڑھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی ہو گی۔

(تعویذ اگلے صفحہ پر ہے)

تعویذ یہ ہے :-

بِسْمِ اللّٰہِ الْعَظِیْمِ

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ

بحق جبرائیل میکائیل اسرافیل عزرائیل

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| هو | ۸ | ۶ | ۴ | ۲ | هو |
| القادر | ۲ | ۴ | ۶ | ۸ | الله |
| | ۶ | ۸ | ۲ | ۴ | العظیم |
| العزیز | ۴ | ۲ | ۸ | ۶ | |

الله لآ اله الا هو الحی القیوم

## جادو ٹونے کی رکاوٹ کاروبار سے دور کرنا !

کاروبار میں اگر کسی نے جادو کے ذریعہ رکاوٹ پیدا کر رکھی ہو تو شیاطین و فراعنہ کے نام کے فلیتے سات عدد لکھے اور سات روز پانی میں گھول کر دوکان۔ مکان یا کاروبار کی جگہ چھڑکے انشاءاللہ تعالیٰ جادو کے اثرات ختم ہو جائیں گے۔ فلیتے یہ ہیں :-

فرعون علیه اللعنة شداد علیه اللعنة قارون علیه اللعنة هامان علیه اللعنة ابوجهل علیه اللعنة ابولهب علیه اللعنة الشیاطین کلهم علیهم اللعنة ۔

# بَیاضْ

## جناب محی الدین قریشی صاحب رحمۃ اللہ علیہ

## ہر بیماری کے لئے

کلمات ذیل باوضو لکھ کر زیتون یا تِل کے تیل میں یا اگر یہ ممکن نہ ہو تو کسی بھی دوسرے تیل میں ڈال کر جہاں بھی بدن میں درد یا تکلیف ہو۔ اس جگہ خوب مالش کی جائے۔ جب تک درد دور نہ ہو مالش کرتے رہیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ چند دن میں درد سے نجات حاصل ہوگی وہ کلمات یہ ہیں:۔



بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اٰمَنْتُ بِاللّٰہِ الْعَظِیْمِ وَکَفَرْتُ بِالْجِبْتِ وَالطَّاغُوْتِ وَاسْتَمْسَکْتُ بِالْعُرْوَۃِ الْوُثْقٰی لَا انْفِصَامَ لَھَا وَاللّٰہُ سَمِیْعٌ عَلِیْمٌ لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَاخَلَقَ ٥ یَاحَافِظُ یَاحَافِظُ یَاحَافِظُ یَاحَافِظُ یَاحَافِظُ۔

## جسمانی بیماری کا علاج

(۱) ہر قسم کی جسمانی بیماری سے نجات کے لئے قرآن پاک کا نقش مبارک مریض کو پینے کے لئے باوضو لکھ کر دیں ایک تعویذ کو عرق گلاب میں گھول کر مریض کو گیارہ دن مسلسل پلائیں۔ ایک تعویذ لکھ کر گلے میں ڈال دیں

انشاء اللہ تعالیٰ صحت کامل حاصل ہوگی۔

(۲) زعفران سے لکھ کر نقش ذیل زیتون کے تیل میں ڈالکر پھوڑے پھنسی پر مالش کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی پھوڑے پھنسی سے نجات حاصل ہوگی۔ نقش یہ ہے۔

٧٨٦

| | | |
|---|---|---|
| ٨١٠٥٢٨٦ | ٨١٠٥٢٧٩ | ٨١٠٥٢٨۴ |
| ٨١٠٥٢٨١ | ٨١٠٥٢٨٣ | ٨١٠٥٢٨٥ |
| ٨١٠٥٢٨٢ | ٨١٠٥٢٨٧ | ٨١٠٥٢٨٠ |

اور ساتھ ساتھ مریض یہ دعا سات بار پڑھ کر اپنے دونوں ہاتھوں پر دم کرکے پورے جسم پر ہاتھ پھیرے۔ خود پڑھنا نہ جانتا ہو تو کسی دوسرے سے پڑھواکر ہاتھوں پر دم کرواکر پورے جسم پر پھیرے۔ دعا یہ ہے۔

اَسْئَلُ اللّٰہَ الْعَظِیْمَ وَرَبَّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ اَنْ یَّشْفِیَکَ

## دشمن پر غلبہ حاصل کرنے اور پریشانی سے نجات کا عمل

رَبِّ اِنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ۔ کو مع بسم اللہ کے بعد نماز عشاء تین سو ساٹھ بار اوّل و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھ کر ورد کریں اسم شب مسلسل پڑھیں اور اپنی حاجت اور پریشانی سے نجات کی دعا کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن پر غلبہ حاصل ہوگا اور ہر قسم کی پریشانی دُور ہو جائے گی۔

## حاجت روائی و پریشانی سے نجات کے لئے مجرب عمل



بعد نماز عشاء دو رکعت نماز حاجت کی نیت سے پڑھ کر بعد

فراغت نماز ان کلمات ذیل کو ستر (۷۰) مرتبہ اوّل و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھ کر پڑھا جائے۔ ہر مرتبہ لفظ ظالمین پر اپنی حاجت روائی اور پریشانی سے نجات کا دھیان کیا جائے۔ بعد اس کے خوب الحاح وزاری کے ساتھ دعا کی جائے۔ یہ عمل اکتالیس (۴۱) رات کیا جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جملہ پریشانی دور ہوگی اور ہر جائز حاجت پوری ہوگی۔ کلمات مندرجہ ذیل ہیں۔

يَا حَیُّ يَا قَيُّوْمُ بِحَقِّ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ۔

## قرض سے نجات کے لئے



(۱)

ہر فرض نماز کے بعد سات مرتبہ یہ دعا پڑھیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ قرض ادا ہو جائے گا۔ دعا یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْهَمِّ وَالْحُزْنِ وَ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْعِجْزِ وَالْكَسَلِ وَاَعُوْذُبِكَ مِنَ الْجُبْنِ وَالْبُخْلِ وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ غَلَبَةِ الدَّيْنِ وَقَهْرِ الرِّجَالِ۔

(۲)

بعد نماز فجر اور بعد نماز مغرب مندرجہ ذیل دعا سو مرتبہ پڑھ لیا کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ قرض سے جلد چھٹکارا حاصل ہوگا۔ وہ دعا یہ ہے

سُبْحَانَ اللّٰهِ وَ بِحَمْدِہٖ وَسُبْحَانَ اللّٰہِ الْعَظِیْمِ وَبِحَمْدِہٖ اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْمَلِکُ الْحَقُّ الْمُبِیْنُ۔

(۳)

عشاء کی نماز سے فارغ ہو کر سوتے وقت باوضو چت لیٹ کر اپنے بستر پر آیۃ الکرسی ایک سو ستر (۱۷۰) بار۔ اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ قرض سے نجات مل جائیگی۔

(۴)

بعد نماز عشاء اسی جگہ پر جہاں نماز پڑھی ہے مندرجہ ذیل سورہ اکتالیس (۴۱) بار اکتالیس (۴۱) دن تک برابر پڑھتا رہے۔ اوّل و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ قرض کا خاتمہ ہوگا اور خوشحالی کا دور دورہ ہوگا۔ وہ سورہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰہِ وَالْفَتْحُ ○ وَرَاَیْتَ النَّاسَ یَدْخُلُوْنَ فِیْ دِیْنِ اللّٰہِ اَفْوَاجًا ○ فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّکَ وَاسْتَغْفِرْہُ ؕ اِنَّہٗ کَانَ تَوَّابًا ○

## برائے حُب

مندرجہ ذیل کلمات مندرجہ ذیل طریقہ سے لکھیں۔ اور اسے گھول کر ایک بوتل میں پانی بھر لیں۔ تین دن تک شربت یا چائے میں ڈال کر تھوڑا تھوڑا پلائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ مقصد میں کامیابی ہوگی

یہ کلمات زعفران سے لکھیں۔ وہ کلمات یہ ہیں۔ اس طرح لکھیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ

## برائے حُب

ایک ٹین کا ڈبہ لے کر اس کے آدھے حصّے میں پاک مٹی بھر لیں۔ مندرجہ ذیل نقش کو آٹے کی گولی میں ڈال دیں۔ وہ گولی ڈبہ میں رکھ دیں۔ اوپر سے پاک مٹی ڈال کر اس گولی کو چھپا دیں۔ اس ڈبے کو گیارہ دن تک صبح وشام تھوڑی آگ کی حرارت دینی ہے۔ حرارت دینے کے بعد اول وآخر درود شریف گیارہ گیارہ بار پڑھیں۔ درمیان میں ایک سو گیارہ (۱۱۱) بار "یَا وَدُوْدُ" پڑھیں اور اس ڈبہ پر دم کریں۔ یہ عمل گیارہ دن کر کے چھوڑ دیں اور اس کا نتیجہ اکتالیس (۴۱) روز تک دیکھیں اگر اس مدت میں کام ہو جائے پھر کرنے کی ضرورت نہیں ہے اور اگر اکتالیس دن کے اندر مقصد میں کامیابی نہ ہو تو اکتالیس دن کے بعد دوبارہ گیارہ دن تک کریں جب تک باہمی محبت اور تعلقات استوار نہ ہو جائیں کرتے رہیں انشاءاللہ تعالیٰ ضرور کامیابی ہوگی۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۱ | ۶ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۴ | ۹ | ۲ |



نام مطلوب مع والدہ علیٰ حب نام طالب مع والدہ

نوٹ: جہاں لفظ "مطلوب" لکھا گیا ہے اس سے مراد وہ ہستی ہے جس کی چاہت ہے اس کا نام اور اس کی والدہ کا نام لکھے اور "طالب" سے مراد چاہنے والا ہے۔ "طالب" کے لفظ کی جگہ چاہنے والے اور اس کی والدہ کا نام لکھ دیا جائے۔ اگر نام معلوم نہ ہو تو والدہ کی جگہ حوّا کا لفظ لکھے۔ اس ڈبہ کو بہت زیادہ گرم نہ کرے ورنہ مطلوب کو نقصان پہنچنے کا اندیشہ ہے۔

## برائے حُبّ

اگر شوہر اپنی بیوی کی محبت میں کمی دیکھتا ہے یا بیوی اپنے شوہر کی محبت سے محروم رہتی ہے تو اس حالت میں اپنے مطلوب کا بنیان یا قمیض پہنا ہوا بغیر دھوئے ہوئے لے کر اس پر یہ نقش لکھے اور ایک ٹین کے ڈبہ میں ڈال کر بند کر دیں اور صبح و شام اور زوال کے وقت اس ڈبہ پر سورۂ یٰسٓ شریف ایک دفعہ پڑھ کر دم کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی حاصل ہوگی۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۱ | ۶ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۴ | ۹ | ۲ |

نام مطلوب مع والدہ علی حب نام طالب مع والدہ

# نقش برائے محبت مرد و زن

دو نقش لکھیں۔ ایک تعویذ موم جامہ کرکے ایک بھاری پتھر یا کوئی وزن دار چیز (تقریباً بیس یا پچیس کلو) ہو۔ اُن کے نیچے دبا دیں اس طرح کہ پورا وزن تعویذ پر رہے۔ اور دوسرا نقش ایک درخت پر لٹکا دیں۔ نقش سیاہ (کالی) روشنائی سے تحریر کریں۔ نقش یہ ہے۔






## برائے گمشدہ

اگر کوئی شخص یا جانور گم ہو جائے تو مندرجہ ذیل نقش لکھ کر موم جامہ کرکے ایک پتھر یا کسی وزنی چیز اندازاً بیس ۲۰ کلو یا اس سے زائد کے نیچے دبا دیں اس طرح کہ تعویذ پر سارا وزن رہے۔ دوسرا نقش کالے کپڑے میں سی کر درخت پر یا کسی بانس یا لکڑی پر یا بجلی کے

کے پنکھے میں باندھ دیں کہ ہلتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ گمشدہ شخص یا جانور از خود گھر آجائے گا یا اس کی اطلاع مل جائے گی۔ بہت مجرب ہے۔ **نقش یہ ہے۔**






**نوٹ:** مطلوب کی جگہ کھو جانے والے کا نام بمعہ اس کی والدہ کے نام لکھیں اور نام طالب کی جگہ اس کا مالک یا والد یا والدہ کا نام لکھیں۔

## ناجائز تعلقات سے نجات کا عمل

اگر کسی عورت کا خاوند غیر عورت سے ناجائز تعلقات رکھتا ہو تو عورت کو چاہیئے مندرجہ ذیل آیت شریفہ۔ عروج ماہ (چڑھتے چاند) کی نوچندی جمعرات سے پڑھنا شروع کرے۔ اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ درمیان میں ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر اس آیت کو شیرینی (میٹھی چیز) پر دم کر کے گیارہ دن تک مسلسل کھلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ غیر عورت سے تعلقات ختم ہو جائیں گے اور بیوی کی موافقت میں

ہو جائے گا۔ آیۂ مبارکہ یہ ہے۔

قُلْ لَّا يَسْتَوِي الْخَبِيْثُ وَالطَّيِّبُ وَلَوْ اَعْجَبَكَ كَثْرَةُ الْخَبِيْثِ ج فَاتَّقُوا اللّٰهَ يٰٓاُولِي الْاَلْبَابِ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ۔

## برائے حُب

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِؕ سات سو چھیاسی (۷۸۶) مرتبہ پڑھ کر کسی چیز پر دم کر کے کھلانا یا پلانا بھی بہت مفید ہے۔ اس عمل میں انشاء اللہ تعالیٰ میاں، بیوی میں محبت پیدا ہو گی۔

## برائے حُب

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِؕ سات سو چھیاسی (۷۸۶) مرتبہ ایک پرچہ پر لکھ کر اخلاص نیت کے ساتھ گلے میں ڈالیں یا بازو پر باندھیں تو انشاء اللہ تعالیٰ محبت زیادہ ہو گی۔ آزمودہ عمل ہے۔ شوہر کو ضرورت ہو تو وہ باندھے اور اگر بیوی کو ضرورت ہو تو وہ باندھے۔

## برائے حُب

تھوڑا سا سرمہ لے کر اس پر سورۃ فاتحہ (الحمد شریف آخر تک) اکیس بار پڑھ کر دم کرے۔ اپنی آنکھوں میں لگا کر محبوب کے سامنے جائیگا تو وہ محبت کرنے لگے گا۔ مگر شرط یہ ہے کہ طالب اور مطلوب کے نام بمعہ والدہ کے لے کر دم کرے انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی حاصل ہو گی۔

## برائے حُب

یَا طَهُمُوْنَا۔ ستر (۷۰) بار دم کر کے کھلائے۔ جس کو کھلائے گا وہ محبت کرنے لگے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

## برائے آسیب

نقش ذیل آسیب زدہ کے واسطے مجرب اور مفید ہے باوضو لکھ کر عورت کی چوٹی میں باندھے اور اگر بچے کو نظر بد لگ جائے تو یہ نقش معظم گلے میں ڈال دے۔ وہ نقش یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ




## برائے آسیب زدہ

نقش ذیل کو باوضو لکھ کر آسیب زدہ یا بیمار کے گلے میں ڈالے۔

انشاء اللہ تعالیٰ خدا کے فضل و کرم سے فوراً آرام ہو جائے گا۔ مجرب اور آزمودہ ہے۔ نقش یہ ہے۔

بحق جبرائیلؑ

| لآ | اِلٰہَ | اِلَّا اللّٰہُ | مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ | اللّٰہ |
|---|---|---|---|---|
| اِلَّا اِلٰہَ | ۱۱ ۱۲۸ | ۹ ۹۹ | ۱۲ ۳۲۲ | ۵ ۷۳ |
| ۱ ۶ | ۸ ۸۸ | ۷ ۷۵ | ۴ ۴۸ | ۱۰ ۱۲۳ |
| ۶ ۷۴ | ۱۳ ۱۳۸ | ۲ ۸ | ۱۴ ۱۱۶۱ | ۳ ۱۱ |

بحق عزرائیلؑ — بحق میکائیلؑ

[illegible]

## برائے آسیب

اس (فلیتہ) کو باوضو لکھیں اور لپیٹ کر ناک میں دھونی دیں۔

فلیتہ یہ ہے۔



۳۳ ۴۴۴ ۸۸۸ ۷۶۸ ۸ ۷۱۹

علیقا ملیقا طلیقا انت تعلم ما فی قلوبھم شداد لعین۔ ابلیس لعین نمرود لعین فرعون لعین ہامان لعین۔

ھو علت..... اگر نہ گزیدند سوختہ شوند بحرمت سلیمان بن داؤد علیہ السلام

## برائے آسیب

نقش ذیل لکھ کر فتنیلہ (فلیتہ) بنا کر آسیب زدہ کی ناک میں دھونی

دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ آسیب سے نجات مل جائے گی اور شفاء حاصل ہوگی۔ نقش یہ ہے۔

| ابلیس | فرعون | ھامان | فرعون | ابلیس |
|---|---|---|---|---|
| فرعون | ھامان | فرعون | ابلیس | ھامان |
| ابلیس | فرعون | ھامان | فرعون | ابلیس |

# جنّات کی تشخیص

اگر مرض صحیح تشخیص اور پہچان نہ ہو اور یہ کہا جائے کہ اس کے اوپر جنّات یا آسیب کا سایہ ہے تو مریض کو سامنے بٹھا کر یہ پڑھیں گیارہ مرتبہ اور مریض پر دم کریں اور دم کرتے وقت بھی یہ تصور کریں کہ میں اور مریض دونوں عرش کے نیچے ہیں اگر مریض پر جنات کا اثر ہے تو دم کرتے ہی ظاہر ہو جائیگا وہ الفاظ یہ ہیں جن کے گیارہ مرتبہ پڑھنے سے جنّ حاضر ہو گا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

يَا حَفِيْظُ يَا حَفِيْظُ يَا حَفِيْظُ

يَا بَدِيْعُ يَا بَدِيْعُ يَا بَدِيْعُ

يَا بَدِيْعَ الْعَجَائِبِ بِالْخَيْرِ يَا بَدِيْعُ

جب مریض پر جن حاضر ہو جائے تو پھر گیارہ مرتبہ "یَا حَفِیْظُ" پڑھ کر دم کر دیں انشاء اللہ تعالیٰ مریض اپنی اصلی حالت پر آجائے گا۔

# عملیات و تعویذات محمد شاہ پھلیتیؒ

## نقش برائے دریافت حال

خواہ کسی قسم کا حال دریافت کرنا ہو، حال بیماری. بیماری کا نسخہ، پرچہ امتحانات، نمبر لسٹ امتحان وغیرہ وغیرہ جو چاہیں دریافت کریں. جب دریافت کرنا ہو تو سوا (۱ ۱/۴) پاؤ عطر اور پانچ قسم کے پھول خوشبودار اور پانچ قسم کی شیرینی سوا سیر اور پانچ قسم کا میوہ سوا سیر اور ایک رومال تیار رکھدیں اور کوئی بچہ خواہ لڑکی ہو یا لڑکا نو دس سالہ، یا گیارہ سالہ ہو مگر بھولا سادہ ہو، نہلا دھلا کر پاک کپڑے پہنا کر قبلہ رُخ پاک جگہ میں اس رومال پر بٹھادیں اور اس کے عطر ملیں اور اگر بچہ پڑھا لکھا ہو تو قلم دوات بھی اس کے پاس رکھ دیں اور یہ نقش اس کے ہاتھ پر رکھیں اور اگر چاہیں تو یہ نقش ہاتھ پر لکھدیں اور کہیں کہ اس نقش میں جو سفیدی کے بیچ میں نقطہ ہے اس کو بغور دل لگا کر دیکھو اور کسی طرف دھیان نہ کرو اور تم خود اس کے روبرو (سامنے) بیٹھ کر معہ بسم اللہ شریف چھ مرتبہ سورۃ یٰسین شریف لفظ مقمحون تک پڑھو اور آیتہ الکرسی اوّل سے لے کر ھم فیھا خالدون تک ایک بار پڑھو اور اس بچہ یعنی معمول پر دم کرو اور آسمان کی طرف دم کرو. اس کے بعد سو مرتبہ قل ھو اللہ شریف پڑھو. اس معمول سے پوچھیں کہ تجھے کچھ اس نقش میں نظر آتا ہے تو اس سے کہیں کہ جو آدمی تجھے نظر آتا ہے اس سے کہدے. اے عبداللہ تو اپنے بھائیوں کو بلا. جب وہ آجاویں تو کہو کہ یہ مکان صاف کرو چھڑکاؤ کرو اور فرش شاہانہ منگوا کر بچھواؤ. عمدہ عمدہ طعام (کھانے) پکواؤ اور سات تخت

بچھواؤ اور ان پر سات بادشاہوں کو بلوا کر بٹھواؤ اور ان کو کھانا کھلواؤ اور جب طعام سے فارغ ہو جائیں تو ان سے یہ کہو کہ سب سے افسر بادشاہ (بڑا بادشاہ) موجود رہے باقی سب رخصت ہو جائیں۔ یہ سب باتیں اس معمول (بچہ) کو ہوتی ہوئی نظر آئیں گی۔ جب وہ افسر بادشاہ موجود رہ جائے اور دوسرے بادشاہ رخصت ہو جائیں تب بذریعہ اس معمول (بچہ) کے جو چاہو سوال کرتے جاؤ اور وہ معمول اس بادشاہ سے سوال کا جواب پوچھتا جائے۔ اور تمہیں جواب دیتا جائے۔ اور اگر وہ خواندہ (پڑھا لکھا) معمول (بچہ) ہے تو اس کے ہاتھ سوال لکھدو وہ بادشاہ اس معمول کے ہاتھ جواب لکھدے گا۔ جسکو معمول پڑھ کر تمہیں سنادے گا۔

۷۸۶

قول — یاجبرائیل — الصرود

| ۴ | ۹ | ۷ | ۱۴ |
|---|---|---|---|
| ۱۵ | ۶ | ۱۲ | ۱ |
| ۱۰ | ۳ | ۱۳ | ۸ |
| ۵ | ۱۶ | ۲ | ۱۱ |

دائیں جانب: یا عزرائیل الصرود
بائیں جانب: یا میکائیل الصرود

یا اسرافیل — الصرود

# برائے دافع امراض

ہر مرض کے واسطے مفید ہے۔ باز و پر باندھے۔

## ود ود ود
## ود ود ود

بحق سلیمان بن داؤد علیہ السلام

# برائے ہولِ دل (دِل کی گھبراہٹ اور دھڑکن کیلئے)

گلے میں باندھے۔ اور چینی کی پلیٹ پر لکھ کر پلائیں۔



| ح | ھ | ی | د |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۳ | ۹ | ۳۹ |
| ۲ | ۸ | ۴۲ | ۱۰ |
| ۴۱ | ۱۱ | ۱ | ۹ |

برائے بخار۔ مجرب ہے۔ گلے میں یا باز و پر باندھنا چاہیئے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۰۳ | ۳۰۱۷ | ۳۰۱۳ | ۳۰۱۰ |
| ۳۰۱۴ | ۳۰۹ | ۳۰۴ | ۳۰۱۶ |
| ۳۰۸ | ۳۰۱۱ | ۳۰۱۹ | ۳۰۵ |
| ۳۰۱۸ | ۳۰۶ | ۳۰۷ | ۳۰۱۲ |

قلنا یانار کونی بردا وسلاما علی ابراھیم

قلنا یانار کونی بردا وسلاما علی ابراھیم

# نقش برائے واپسی گمشدہ اور مفرور

یہ ایک نقش لکھ کر خواب گاہ (سونے کی جگہ) اس کے بستر (تکیہ) کے نیچے رکھ دیا جائے اور ایک نقش لکھ کر اس کو چرخہ پر باندھے۔ وقت غروب و طلوع آفتاب ۲۱ (اکیس) بار چرخہ الٹا گھما دیں نقش یہ ہے:-

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۲ | ۱۶ | ۱ |
| ۱۵ | ۲ | ۷ | ۱۳ |
| ۳ | ۱۸ | ۱۰ | ۶ |
| ۱۱ | ۵ | ۴ | ۱۷ |



یہ تعویذ ہر مرض کیلئے مفید ہے۔ پانی میں گھول کر پلا دیں تین تعویذ یا موم جامہ کر کے سیدھے ہاتھ میں باندھ دیں۔

یا حفیظ    یا حفیظ    یا حفیظ

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۷ | ۲ |
| ۱ | ۵ | ۹ |
| ۸ | ۳ | ۴ |

یا حفیظ یا حفیظ یا حفیظ

یا حفیظ یا حفیظ یا حفیظ

[illegible] [illegible] [illegible]

## برائے آدھا سیسی درد

و دیگر تمام دردوں کے لئے مجرب تعویذ۔ جس جگہ درد ہو وہاں باندھا جائے۔ (تعویذ اگلے صفحہ پر ہے)

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۲ | ۳۹۹ | ۳۹۲ |
| ۳۹۵ | ۳۹۶ | ۳ | ۶ |
| ۱ | ۸ | ۳۹۳ | ۳۹۸ |
| ۳۹۷ | ۳۹۴ | ۵ | ۴ |

## برائے دفع آسیب

## فلیتہ دھونی

جس کسی پر آسیب وغیرہ کا خلل ہو تو تمام جسم کو دھونی دینی چاہیئے۔
اللھم محمد حما مرون بحق اھیًا اشراھیًا بحق
علیقاً ملیقاً طلیقاً اللھم انت تعلوما فی قلوبھم علیقاً

بحق یابدوح۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ب | د | و | ح |
| ح | و | د | ب |
| د | ب | ح | و |
| د | ح | ب | و |

## برائے مسان

بچہ پیدا ہونے کے بعد ایک گنڈہ اکتالیس<sup></sup> تار سیاہ دکالے دھاگے) کا اس طرح بنایا جائے کہ سورۃ لیٰسین شریف پڑھی جائے۔
اور ہر مبین پر گرہ دیتا جائے۔ سات گرہ لگیں گی کیونکہ سات مبین

ہیں۔ اور ایک گنڈہ اکتالیس۴۱ تار (سیاہ دھاگے کا) لے کر اکتالیس۴۱
بار سورۂ مزمل پڑھے اور ہر بار سورۂ مزمل پڑھ کر گرہ دینا جائے۔
ہفتہ کے دن یہ گنڈہ تیار کرے۔ اور اتوار کو طلوع آفتاب کے وقت
یہ تعویذ لکھے سب تعویذ روشنائی سے لکھے اور جب تیرھویں خانہ پر
پہنچے تو خون مرغ سفید سے ہندسہ ۴ کا لکھے اور اس مرغ کو سفید
دستے کی چھری سے ذبح کرے اور خون اس کا سفید چینی کی پیالی میں
لے اور اس سے ہندسہ مذکورہ (یعنی ۴ کا ہندسہ) لکھے پھر سیاہی
سے نقش کو تمام کرے اور دونوں گنڈے معہ اس نقش کے نری کے
چمڑے میں بطور طوق کے کسی کر بچہ کے گلے میں ڈال دے۔ تعویذ یہ ہے:۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الٰہی بحرمۃ حبیب اللہ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۳ | ۸ | ۳ | ۵ |
| ۶ | ۷ | ۱ | ۵ | ۱ |
| ۴ | ۳ | ۴ بخون مرغ | ۲ | ۷ |
| ۶ | ۳ | ۴ | ۴ | ۳ |
| ۳ | ۴ | ۳ | ۶ | ۴ |

الٰہی بحرمۃ سلیمان بن داؤد

[illegible]

اگر کسی کو دیو۔ پری وغیرہ سے تکلیف پہنچی ہو تو یہ تعویذ لکھ کر گلے میں باندھنا چاہیے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

## وسعتِ رزق

اِنَّ لَکَ فِی النَّہَارِ سَبْحًا طَوِیْلًا۔ روزانہ دس مرتبہ پڑھے۔ ایک ماہ کے اندر تونگر (مالدار) ہو گا۔ انشاءاللہ تعالیٰ

## واسطے توسیع فتوح

حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی قدس اللہ سرہٗ سے منقول ہے کہ ہر روز بعد نماز فجر (صبح) دس مرتبہ اس کو پڑھے مگر شنبہ (ہفتہ) سے شروع سات روز پڑھے اگر مراد حاصل نہ ہو تو میں ضامن ہوں فردائے قیامت میں دامن گیر ہو۔

سُبْحَانَکَ الْقَادِرُ الْقَاہِرُ الْقَوِیُّ الْکَافِیْ۔ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ذُو الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ۔ لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ۔

## برائے قضاء حاجات

غسل کرے اور پاک کپڑے پہنے۔ خوشبو ملے اور جلاوے (لوبان وغیرہ) مصلے پر بیٹھ کر پہلے آیۃ الکرسی اسکے بعد مندرجہ ذیل آیات۔ اٰمَنَ الرَّسُوْلُ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَیْہِ مِنْ رَّبِّہٖ وَالْمُؤْمِنُوْنَ کُلٌّ اٰمَنَ بِاللّٰہِ وَمَلٰٓئِکَتِہٖ وَکُتُبِہٖ وَرُسُلِہٖ لَا نُفَرِّقُ بَیْنَ اَحَدٍ مِّنْ رُّسُلِہٖ وَقَالُوْا سَمِعْنَا وَاَطَعْنَا غُفْرَانَکَ رَبَّنَا وَاِلَیْکَ الْمَصِیْرُ۔ لَا یُکَلِّفُ اللّٰہُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَہَا لَہَا مَا کَسَبَتْ وَعَلَیْہَا مَا اکْتَسَبَتْ رَبَّنَا

لَا تُؤَاخِذْنَا اِنْ نَّسِیْنَا اَوْ اَخْطَاْنَا۔ رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَیْنَآ اِصْرًا کَمَا حَمَلْتَهٗ عَلَی الَّذِیْنَ مِنْ قَبْلِنَا۔ رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا مَالَا طَاقَةَ لَنَا بِهٖ۔ وَاعْفُ عَنَّا ط وَاغْفِرْ لَنَا ط وَارْحَمْنَا ط اَنْتَ مَوْلٰنَا فَانْصُرْنَا عَلَی الْقَوْمِ الْکٰفِرِیْنَ ۔ چاروں قل۔ قُلْ یٰٓاَیُّهَا الْکٰفِرُوْنَ لَآ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ ہ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ط وَلَآ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ ہ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ہ لَکُمْ دِیْنُکُمْ وَلِیَ دِیْنِ ہ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ہ اَللّٰهُ الصَّمَدُ لَمْ یَلِدْ ہ وَلَمْ یُوْلَدْ ہ وَلَمْ یَکُنْ لَّهٗ کُفُوًا اَحَدٌ ہ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ہ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ہ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ہ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الْعُقَدِ ہ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ہ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ہ مَلِکِ النَّاسِ اِلٰهِ النَّاسِ ہ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ ہ الَّذِیْ یُوَسْوِسُ فِیْ صُدُوْرِ النَّاسِ ہ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ہ ہر ایک تین تین بار پڑھے اور اپنے بدن پر دم کرے سورہ فاتحہ اس ترکیب سے پڑھے۔ ایک ہفتہ۔

| | | |
|---|---|---|
| یکشنبہ (اتوار) | اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ | ۵۸۲ بار |
| دوشنبہ (پیر) | اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ | ۶۱۸ بار |
| سہ شنبہ (منگل) | مٰلِکِ یَوْمِ الدِّیْنِ | ۲۴۲ بار |
| چہارشنبہ (بدھ) | اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ | ۲۳۶ بار |
| پنجشنبہ (جمعرات) | اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ | ۱۰۷۳ بار |
| جمعہ (جمعہ) | صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْهِمْ | ۱۸۰۷ بار |
| شنبہ (ہفتہ) | غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْهِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ۔ آمین | ۱۳۰۴ بار |

## عمل برائے حاجت

یَا مَالِکُ الْمُلْکِ ذُوْ الْجَلَالِ، وَالْاِکْرَام ۔ یہ وظیفہ بلاتعداد بے وضو وقتاً فوقتاً شب و روز پڑھے کہ حد سے گذر جائے اور ایک وقتِ مقررہ رات کو باوضو ایک ہزار بار توجہ دلی سے پڑھے چند روز کے بعد اس کا جلوہ ظاہر ہوگا۔ بحکم خدا فقیر کو غنی کرنا اس کا ادنیٰ کرشمہ ہے۔ دیگر خوبیاں بروقت عمل خود معلوم ہوں گی۔

## غنی ہونے کا عمل

سورۂ الم نشرح بعد نماز فجر ۴۰ بار سات دن لگاتار پڑھے گا۔ بے شک وہ غنی ہوگا۔ (سورۂ الم نشرح پ ۳۰) مکمل پڑھے۔



## فراخیٔ رزق

رَبُّ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ فَاتَّخِذْهُ وَكِيْلًا ۔ جو شخص تنگی و مفلسی دور ہونے کے لئے پڑھے حسب الحکم اللہ پاک بادشاہِ جنات حاضر ہو کر حکم کی تعمیل کرے گا۔



# طریقۂ عمل سُورۂ اخلاص

بارہویں ربیع الاول کو بعد نمازِ عشاء بیس رکعت دوگانہ بارواح حضرت سرور کونین علیہم الصلوٰۃ والسلام پڑھے۔ ہر رکعت میں بعد الحمد کے سورۂ اخلاص اکیس بار پڑھنی ہوگی بعد بیس رکعت کے حضوری قلب سے جس قدر درود شریف ہو سکے کسی میوہ یا کھانے پر ختم پڑھ کر ہدیہ پہنچا دیں۔ تو اس دن کی ریاضت وعبادت کے صلہ میں تمام سال کے لئے سورۂ اخلاص میں اس قدر برکت ورحمت یا اثر ہوگا کہ ہر کام میں تیر بہدف ہوگی۔ بعد اس کے زعفران گلاب سے چند نقش سورۂ اخلاص کے لکھ کر تبرکاً اپنے پاس محفوظ رکھیں گے تو باعث برکت عظیمہ رحمتِ کریمہ اور آئندہ جس کام کے لئے لکھے با اثر ہو۔ اس کی برکت سے صاحب زکوٰۃ کی طرح تیر بہدف ہو۔

۷۸۶

جبرائیل اسرافیل — عزرائیل میکائیل

| هوالنافع | ۲۵۶ | ۲۵۳ | ۲۵۰ |
|---|---|---|---|
| ۲۵۴ | ۲۴۹ | ۲۴۴ | ۲۵۵ |
| ۲۴۸ | ۲۵۱ | ۲۵۸ | ۲۴۵ |
| ۲۵۷ | ۲۴۶ | ۲۴۷ | ۲۵۲ |

## برائے حل مشکلات ومطلب برآری

حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ۔ انتالیس ۳۹ روز ہر روز تین ۳ ہزار دفعہ پڑھے۔ جب تعداد پوری ہوگی تمام چیزیں اس کے

ہمراہ ہوں گی۔ اسرار ظاہر ہوں گے۔ فہم وادراک میں استعداد پیدا ہوگی۔ اس ریاضت کا کرنیوالا اگر کسی کو نظرِ قہر سے دیکھے گا وہ باذنِ اللہ ہلاک ہوگا اگر نظرِ رحمت سے دیکھے گا تو دنیا و آخرت میں نیک ہوگا۔ بیماروں کو صحت کی نظر سے دیکھے گا تو باذن اللہ صحت یاب ہوں گے اور اگر بعد نمازِ فجر اور عصر چار سو پچاس مرتبہ پڑھے گا اور مداومت کرے گا تو اللہ تعالیٰ عالم کو اس کا مسخر اور فرمانبردار کرے گا۔

## مُرادیں پُوری ہونے کا عمل

واللہ ثم واللہ بحق قرآن کریم و رسول رحیم۔

جو شخص رات دن میں ہزار۱۰۰۰ بار چالیس۴۰ روز پڑھے گا اس پر کشف روحانی ہوگا۔ ساری مرادیں پوری ہوں گی۔ اس کا تصرف سلاطین کی طرح چلے گا۔

## برائے قضائے حاجات

دو رکعت نماز بہ نیت قضائے حاجت پڑھے۔ پہلی رکعت میں بعد فاتحہ کے سورۃ الم نشرح الخ اور دوسری رکعت میں بعد سورہ اذا جاء نصر اللہ الخ پڑھے۔ پھر دعا مانگے انشاءاللہ کامیابی حاصل ہوگی۔

## مقدمہ یا دنیاوی مقصد میں کامیابی

رَبِّ اِنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ۔ مقدمہ یا دنیاوی مقصد کے

باداموں پر ایک ہزار ۔ ۱ ۔ ۳ ۔ ۵ ۔ ۷ ۔ ۹ دن تک بعد نماز عشاء پڑھے۔ کام ہو جانے پر باداموں کو شیرینی میں ملا کر غربار کو تقسیم کرے۔

## برائے حل مشکلات

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ۝

بارہ سو مرتبہ بعد نماز عشاء پڑھتے وقت تھوڑے پانی میں عرق گلاب ڈال کر پاس رکھا جائے پڑھنے سے قبل پیا جائے۔ اور ہر صدی (سو مرتبہ) ختم ہونے پر پیا جائے۔ سات مرتبہ بسم اللہ پڑھی جائے۔ عروج ماہ میں پڑھے۔ (عطا کردہ جناب گلاب شاہ صاحب)



## برائے مقصد بر آری

دو رکعت نماز بعد عشاء بانیت مقصد بر آری پڑھے۔ ہر رکعت میں بعد فاتحہ پانچ سو مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھی جاوے۔ بعد سلام کے سر برہنہ سجدہ میں دعا مانگے۔ تین روز پڑھے۔ پڑھتے وقت گلابی ریوڑی اور چنبیلی کے پھول پاس رکھے۔ صبح پھول تو بہتے دریا یا کنویں میں ڈال دے اور ریوڑی بچوں میں تقسیم کردے۔ عروج ماہ نوچندی جمعرات سے شروع کرے۔

## قضائے حاجات و حل المشکلات

آدھی رات کے وقت اٹھ کر غسل کرے اور دو رکعت نماز بہ نیت قضائے حاجت پڑھے دونوں رکعت میں دس دس بار سورۂ اخلاص

پڑھے۔ بعد سلام کے سر برہنہ "یَا وَھَّابُ" تین سو مرتبہ پڑھے اور کھڑے ہو کر انکساری و خلوص دل سے درگاہ پروردگار میں دعا کرے اور بیٹھ جاوے اور پھر یَا وَھَّابُ چار سو مرتبہ پڑھے اور کھڑے ہو کر دعا مانگے۔ بعد فراغت دعا پھر بیٹھ جاوے اور یَا وَھَّابُ تین سو بیالیس مرتبہ پڑھے اور سجدہ میں جا کر دعا مانگے کل تعداد ۱۰۴۲ یَا وَھَّابُ ہے۔ شروع و آخر میں درود شریف گیارہ گیارہ بار یَا وَھَّابُ کے شروع میں درود شریف پڑھے اور سجدہ سے پہلے درود شریف پڑھے تین روز پڑھے۔ انشاءاللہ تعالےٰ حاجت پوری ہوگی۔

## برائے قضائے حاجت



صبح کی سنت کے بعد اکتالیس بار اعوذ باللہ و بسم اللہ کے ساتھ سورۂ فاتحہ سات روز پڑھے بسم اللہ کا میم الحمد سے ملاوے اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ تین مرتبہ پڑھے۔ اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ۔ پڑھتے وقت اپنے مقصد و مراد کا تصور کرے۔ آمین تین مرتبہ کہے۔

اگر فجر کی نماز قضا ہو جائے تو جب قضا پڑھے تب بھی سنت و فرض کے درمیان پڑھے اگر فجر کی بجائے عشاء میں پڑھنا چاہے تو یہی سنت و فرض کے درمیان پڑھے۔ فجر کا وقت اولیٰ ہے۔ جہاں تک ہو فجر کا وقت مقرر کرے۔ انشاءاللہ تعالےٰ کامیابی ہوگی۔

## برائے قضائے حاجت



اس دعا کو سات روز لکھے اور پانی میں ڈالے اللہ تعالےٰ

اس کی ہر حاجت جس کے لئے لکھے پوری کرے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

اگر بہ نیت زیارت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے کرے تو رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت سے مشرف ہو۔ دُعا یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا حَنَّانُ يَا مَنَّانُ. يَا دَيَّانُ - يَا سُلْطَانُ - يَا غُفْرَانُ - يَا بَدِيْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ يَا ذُوالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ - بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ.

## برائے قضائے حاجت

جمعہ کی رات کو سات مرتبہ سورۂ لیٰسین شریف پڑھے۔ اور سات سلطان کی ارواح کو بخشے۔ دوسرا جمعہ نہ ہونے پائے گا کہ مراد پوری ہوگی۔ سات سلطان یہ ہیں۔



(۱) سلطان ابوسعیدؒ (۲) سلطان بایزید بسطامیؒ (۳) سلطان محمد صلابتؒ (۴) سلطان اسمٰعیل سامانیؒ (۵) سلطان سنجر بلخیؒ (۶) سلطان ابراہیم ادھمؒ (۷) سلطان محمود غزنویؒ۔

## قضائے حاجت

ترک حیوانات کر کے ایک ہفتہ پڑھے انشاء اللہ مراد حاصل ہوگی۔

| | | |
|---|---|---|
| يَا قَاضِيَ الْحَاجَاتِ | ایک ہزار مرتبہ | اتوار |
| يَا مُفَتِّحَ الْاَبْوَابِ | ایک ہزار مرتبہ | پیر |
| يَا مُسَبِّبَ الْاَسْبَابِ | ایک ہزار مرتبہ | منگل |
| يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ | ایک ہزار مرتبہ | بدھ |

يَا بَدِيعَ الْعَجَائِبِ — ایک ہزار مرتبہ — جمعرات

يَا ذُوالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ — ایک ہزار مرتبہ — جمعہ

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ — ایک ہزار مرتبہ — ہفتہ

## قضائے حاجت

لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ۔ يَا قَدِيْمُ يَا قَآئِمُ يَا دَآئِمُ يَا فَرْدُ يَا وِتْرُ يَآ اَحَدُ يَا صَمَدُ يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا كَرِيْمُ يَا رَحِيْمُ يَا مُسْنَدُ مَنْ سُنِدَ لَهٗ يَا مَنْ لَّمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَد يَا ذُوالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ۔ سو مرتبہ بعد نماز فجر۔



انشاءاللہ تعالیٰ ہر حاجت پوری ہوگی۔



## تسخیر عام کے لئے

خضر حاضر حضور ۔ خضر ظاہر ظہور ۔ خضر آؤ ۔ خضر جاؤ ۔ خضر گر گر لاؤ ۔ خضر ڈلیا بھر پھول خضر کردہ معمور ۔ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف ۔ روزانہ ۱۰۰ مرتبہ تسخیر عام کے لئے پڑھے انشاء اللہ ضرور کامیابی حاصل ہوگی ۔

## تسخیر افسر و کار برآری

سورۃ مزمل شریف (پ ۲۹) اول رکوع اکیس ۲۱ بار اور دوسرا رکوع گیارہ ۱۱ بار پڑھ کر پانی پر دم کرکے منہ پر ملے اور پی لے انشاء اللہ تعالٰے افسر مہربان ہوگا اور مقصد میں باسانی کامیابی حاصل ہوگی ۔



## تسخیر افسر کے پاس جاتے وقت

کٓھٰیٰعٓصٓ کفایتنا ۔ سیدھے ہاتھ کی چھنگلی انگلی سے بند کرنا شروع کرے اور انگوٹھے پر ختم کرے اور حٰمٓعٓسٓقٓ حمایتنا بائیں ہاتھ کی چھنگلی سے بند کرے اور افسر کے سامنے جاکر مٹھی کھول دے انشاء اللہ تعالٰی افسر مہربان ہوگا ۔

## برائے تسخیر و حصول عزت

یَا اِلٰهِیْ اَحَدِیْ صَمَدِیْ مِنْ عِنْدِكَ مَدَدِیْ اِنَّكَ قَوِیٌّ نُعِیْنَ وَاحِدُ دَلِیْلٌ ۔ بِحَقِّ اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ

پنجوقتہ بعد نماز فرض گیارہ مرتبہ جملہ حاجات دینی و دنیاوی کے لئے اور جو شخص اس کا ورد کریگا وہ کسی کا محتاج نہ رہے گا اور کوئی کام اس کا اٹکا نہ رہے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

## برائے تسخیر وحصولِ عزّت وتوقیر

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ بروز جمعرات بعد نماز عشاء چودہ ۱۴ سو مرتبہ روزانہ چالیس ۴۰ یوم (دن) متواتر (برابر) پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ عزت بے شمار ملے گی اور جس کسی سے آنکھ ملا دے گا وہی مطیع ہو گا۔

## برائے حل مشکلات و امداد غیبی

وَلِلّٰهِ جُنُوْدُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَكَانَ اللّٰهُ عَزِيْزًا حَكِيْمًاۘ ۹۵ (پچانوے) مرتبہ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ کیسی ہی مشکل ہو حل ہو گی اور امداد غیبی حاصل ہو گی۔

## برائے حل مشکلات

یاکریمُ کرم کر۔ یارحیمُ رحم کر۔ سخت دل کو نرم کر اُجڑا وطن آباد کر۔ میری مشکل آسان کر۔ برحمتک یاارحم الراحمین ہر وقت ورد کرے انشاء اللہ تعالیٰ حاکم اور مطلوب مہربان ہو گا۔ اور مشکل حل ہو گی۔ بعد نماز فجر اور بعد نماز عشاء ایک ایک تسبیح پڑھا کرے۔ (بعد نماز صبح و شام)

## برائے فتوحات وحل مشکلات

یَا بَدِیۡعَ الۡعَجَائِبِ بِالۡخَیۡرِ یَا بَدِیۡعُ. گیارہ سو مرتبہ بعد نماز عشاء اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ مشکلات دور ہوں گی۔

## تکلیف اور مصیبت دور ہونے کیلئے

یَا حَیُّ یَا قَیُّوۡمُ بِرَحۡمَتِكَ اَسۡتَغِیۡثُ۔ ۱۱۰۰ (گیارہ سو) مرتبہ بعد نماز عشاء اول و آخر درود شریف انشاءاللہ تعالیٰ ہر قسم کی تکلیف دور ہوگی اور مصیبت سے نجات ملے گی۔



## برائے فتوحات

سبحان القادر القاھر القوی الکافی۔ برائے فتوحات گیارہ سو بار بعد نماز عشاء پڑھے انشاءاللہ تعالیٰ فتوحات کا دروازہ کھلے گا اور غنائے ظاہری و باطنی حاصل ہوگا۔



بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

# خواصِ ھُدھُد

وقت ذبح کرنے کے اول یہ کلمات پڑھے۔
بِحَقِّ کٓھٰیٰعٓصٓ ذِکْرُ رَحْمَةِ رَبِّكَ عَبْدَهٗ زَكَرِيَّا اِذْ نَادٰى رَبَّهٗ نِدَآءً خَفِيًّا وَ بِحَقِّ طٰهٰ۔ یٰسٓ۔ وَ بِحَقِّ حٰمٓعٓسٓقٓ وَ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ اَجْمَعِیْنَ۔
بسم اللہ اللہ اکبر۔ یہ عمل عروج ماہ میں اتوار کے دن وقت طلوع آفتاب کے کرے۔

① تاج ہُدہُد کا جلاوے گزندہ (کاٹنے اور نقصان پہنچانے والے) جانور بھاگ جاویں۔



② ہُدہُد کا سر بغیر تاج کے خشک کرے اور تعویذ بنا کر اپنے سر میں رکھے یا بازو پر باندھے جہاں جاوے عزت پاوے۔

③ اور سر ہُدہُد کا معہ تاج کے اپنے پاس رکھے۔ بادشاہ اور حاکم کی نظر میں عزیز تر ہو۔

④ اور جو زبان ہُدہُد کی اپنے پاس رکھے زبان بدگویاں سے محفوظ رہے۔

⑤ اور جو سیدھی آنکھ ہُدہُد کی خشک کر کے سرمہ کے ساتھ پیس کر آنکھ میں لگاوے مخلوق کی نظروں میں محبوب ہو۔

⑥ اور جو بائیں آنکھ خشک کر کے یہ دعا پڑھے۔ وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّتَّخِذُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَنْدَادًا يُّحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ

وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ ، وَاِذَا تَوَلّٰی سَعٰی فِی الْاَرْضِ لِیُفْسِدَ فِیْهَا وَیُهْلِكَ الْحَرْثَ وَالنَّسْلَ ط وَاللّٰهُ لَا یُحِبُّ الْفَسَادَ ۝ اکیس ۲۱ بار پڑھے اور ہر بار یہ کہتا جاوے بستم خواب فلاں بن فلاں در محبت فلاں بن فلاں اور اپنے پاس رکھے۔ محبوب بے قرار ہو اور اس کو نیند نہ آوے۔

⑦ اور جو سیدھی آنکھ بچہ کے گلے میں باندھے جو کچھ اس کو کھلاوے نظر بد اور آسیب سے محفوظ رہے۔

⑧ اور پتہ پیس کر سرمہ میں ملا کر آنکھ میں لگا دے ہر شخص اس کو دوست رکھے۔

⑨ اور جو بڑے پر ہُدہُد کے داہنی ران میں باندھے ماندگی نہ ہو گی اور عورت سوائے اس کے دوسرے مرد کو نہ چاہوے گی۔

⑩ اور دونوں آنکھیں ہُدہُد کی اور محبوب کے سر کے بال سے لپیٹ کر ہوا میں لٹکا دے جب تک طالب کے پاس نہ آوے اس کو قرار نہ ہو۔

⑪ اور پوست خشک کر کے باریک پیس کر شیرینی کے ساتھ کھلا دے وہ محبت کرے۔

⑫ اور گوشت ہُدہُد کا جلا کر راکھ پر اکیس ۲۱ بار سورۂ اخلاص معہ اسماء طالب و مطلوب دم کر کے پانی میں ڈال کر کھلا دے۔ فریفتہ ہو۔

⑬ اور جو مغز ہُدہُد کا روغن زرد میں بریاں کر کے کھا دے اور روغن بطور طلاء استعمال کرے قوۃ باہ زیادہ ہو۔

⑭ اور جو ناخن ہُدہُد کے پاس رکھے مخلوق کی نظر میں عزیز ہو۔

(۱۵) اور جو دل ہُدہُد کا خشک کر کے شیرینی اور روغن کنجد کے ساتھ کھاوے قوت باہ بہت زیادہ ہو۔

(۱۶) اور جو دل ہُدہُد کا عورت عقیمہ کو کھلاوے بار آور ہو۔

عطیہ امیر علی عرف امیر اللہ شاہ صاحب
خلیفہ سید طالب اللہ شاہ صاحب اشرفی





# اَلحُبّ

حُبّ کے اعمال وتعویذات صرف جائز مقاصد میں استعمال کرنے چاہئیں ورنہ دنیا وآخرت میں ذلت ورسوائی حاصل ہوگی لہٰذا سخت احتیاط کی ضرورت ہے۔

**(۱) میاں بیوی کی محبت کیلئے** — اس نقش کو میٹھی چیز شربت وغیرہ میں گھول کر پلائے انشاءاللہ محبت میں اضافہ ہوگا۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۳۵۰ | ۲۳۵۶ | ۲۳۵۵ |
| ۲۳۵۸ | ۲۳۵۴ | ۲۳۴۹ |
| ۲۳۵۳ | ۲۳۵۱ | ۲۳۵۷ |

**(۲) میاں بیوی کی محبت کیلئے** — یہ نقش سورۂ اخلاص کا ہے نہایت مجرب ہے انشاءاللہ تعالیٰ ضرور کامیابی حاصل ہوگی۔ نقش یہ ہے :-

فبما رحمۃ من اللہ لنت لھم یا ودود

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۵۰ | ۲۵۳ | ۲۵۶ | ۲۴۳ |
| ۲۵۵ | ۲۴۴ | ۲۴۹ | ۲۵۴ |
| ۲۴۵ | ۲۵۸ | ۲۵۱ | ۲۴۸ |
| ۲۵۲ | ۲۴۷ | ۲۴۶ | ۲۵۷ |

ایں نقش محبت فلاں بن فلاں در دل فلاں بنت فلاں
[illegible] شود

# اَلحُبّ

دوشنبہ کو ساعتِ قمر میں لکھے نہایت مفید ہے اگر کسی کو یقین نہ ہو تو ایک دفعہ لکھ کر دیکھ لے اور طالب اپنے بازو پر باندھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ کامیابی حاصل ہوگی۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲ | ۷ | ۶ |
| ۹ | ۵ | ۱ |
| ۴ | ۳ | ۸ |

# برائے عزّت وعظمت



جو شخص چاہے کہ بادشاہ، امرار، بزرگان کے نزدیک معزز و مکرم و محترم رہے یہ دعا اپنے پاس رکھے جب تک یہ دعا پاس رکھے گا۔ دشمن دوست ہو جائیں گے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ بِسْمِ اللّٰهِ تَوَكَّلْتُ عَلَى اللّٰهِ ۔ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۔ لَا تُدْرِكُهُ الْاَبْصَارُ وَهُوَ يُدْرِكُ الْاَبْصَارَ ۔ وَهُوَ اللَّطِيْفُ الْخَبِيْرُ ۔ وَعَلَى اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ ۔ وَفِى السَّمَآءِ رِزْقُكُمْ وَمَا تُوْعَدُوْنَ وَاِنْ تَعُدُّوْا نِعْمَةَ اللّٰهِ لَا تُحْصُوْهَا ۔ تَنْزِيْلٌ مِّنْ رَّبِّ الْعٰلَمِيْنَ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ۔

# برائے حُبّ

پیتل کے برتن میں صندل سُرخ سے لِکھ کر گھول کر پلا وے انشاء اللہ تعالیٰ ضرور فریفتہ ہوگا۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۳۸ | ۳۵ | ۲ | ۷ |
|---|---|---|---|
| ۳ | ۸ | ۳۲ | ۳۱ |
| ۳۳ | ۳۹ | ۹ | ۱ |
| ۴ | ۶ | ۴۰ | ۳۴ |



## حُبّ کے لئے

ذیل کا نقش بازو پر باندھے اور مطلوب کے سامنے جاوے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ضرور مطیع ہوگا۔

۷۸۶

| والذین | اللہ | کحب | یحبونہم |
|---|---|---|---|
| امنوا | والذین | اللہ | کحب |
| اشد حبًا | امنوا | والذین | اللہ |
| للہ | اشد حبًا | امنوا | والذین |

## اَلحُبّ



بعد نماز عشاء عروج ماہ میں۔ پہلے روز ایک ہزار بار یَا وَدُودُ

پڑھے۔ دوسرے روز دو ہزار بار پڑھے۔ اسی طرح ہر روز ایک ھزار بڑھاتے ہوئے ساتویں دن سات ہزار مرتبہ پڑھے اور اپنے سینہ پر دم کر لیا کرے۔ اس چلّہ کے بعد جب ضرورت ہو۔ مطلوب کے دائیں پیر اور طالب کے بائیں پیر کی مٹی کی طرف منہ کر کے طالب اس مٹی کو اپنے پاؤں کے نیچے دبائے۔ مطلوب دیوانہ وار حاضر ہو گا۔ هُوَالَّذِیْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ فِیْ سِتَّةِ اَیَّامٍ ۔ بِحَقِّ یَاوَدُوْدُ فلاں بن فلاں کو حاضر کر حاضر کر حاضر کر۔

## محبت کے لئے

نماز فجر سے قبل چار نمک کی کنکریوں پر پڑھے اور آگ میں ڈالے انشاء اللہ تعالیٰ جس وقت سامنے آئے گا بے چین ہو جائے گا۔ وَضَرَبَ لَنَا مَثَلًا وَّنَسِیَ خَلْقَهٗ ؕ قَالَ مَنْ یُّحْیِ الْعِظَامَ وَهِیَ رَمِیْمٌ ۝ قُلْ یُحْیِیْهَا الَّذِیْٓ اَنْشَاَهَآ اَوَّلَ مَرَّةٍ ؕ وَهُوَ بِكُلِّ خَلْقٍ عَلِیْمٌ ۝ پڑھے۔

## اَلحُبّ

یٰٓاَیُّهَا النَّاسُ اتَّقُوْا رَبَّكُمُ الَّذِیْ خَلَقَكُمْ مِّنْ نَّفْسٍ وَّاحِدَةٍ وَّخَلَقَ مِنْهَا زَوْجَهَا ؕ یَا حَفِیْظُ یَا حَفِیْظُ یَا حَافِظُ۔ یَا نَصِیْرُ یَا رَقِیْبُ یَا وَكِیْلُ یَا اَللّٰهُ یَا اَللّٰهُ یَا اَللّٰهُ ۔ ۱۰۱ بار پڑھ کر شکر پر دم کر کے ایک ہفتہ کھلا دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ مطیع و فرمانبردار ہو گا۔

## برائے محبّت

یَا ھَادِیُ ۔ ۵۰۷ بار پڑھ کر گلاب یا موتیا یا چنبیلی کے پھول پر دم کرے اور طالب و مطلوب کے نام لے اور دم کرے اور اس کو دے انشاء اللہ تعالیٰ وہ اس کی محبت میں والا و شیدا ہو گا۔

## برائے حُبّ

مطلوب کے نام کے عدد اور طالب کے نام کے عدد جمع کر کے اتنی مرتبہ یاودود بانصور محبوب پڑھے یا شیرینی پر دم کر کے کھلا دے ۲۱ یوم ۔ انشاء اللہ تعالیٰ بے حد فریفتہ ہو گا۔



## برائے محبّت

قل اعوذ برب الناس ۔ فلاں بن فلاں کی جان میرے پاس۔ ہر ناس پر فلاں کی جان میرے پاس پڑھے ۲۱ ۔ لونگ لے اور ہر لونگ پر ۲۱ مرتبہ پڑھے اور لونگ آگ میں جلاتا جاوے۔ ۱۱ یوم باپرہیز عمل کرے ۔ انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی ہو گی۔

## تسخیرِ عام کے لئے

یَا عَزِیْزُ یَا لَطِیْفُ (۲۲۳) میں اپنے نام کے اعداد ملا کر پڑھے ایک ہفتہ سے اثر ظاہر ہونا شروع ہو گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ لوگ مسخر ہوں گے۔

# اہلِ خانہ اور تسخیرِ عام کے لئے

اِنَّ رَبَّكَ يَعْلَمُ اَنَّكَ تَقُوْمُ اَدْنٰى مِنْ ثُلُثَيِ الَّيْلِ وَ نِصْفَهٗ وَثُلُثَهٗ وَطَآئِفَةٌ مِّنَ الَّذِيْنَ مَعَكَ. وَاللّٰهُ يُقَدِّرُ الَّيْلَ وَالنَّهَارَ. اس آیت شریفہ کو تین دن تک روزانہ پڑھے مخلوق خدا مہربان ہو اور اگر اس آیت کو اکتالیس ۴۱ بار شیرینی پر دم کر کے کھلائے تو انشاء اللہ تعالیٰ میاں بیوی میں بے انتہا محبت ہو گی۔

# عملِ حُبّ

اوّل و آخر درود شریف تین تین بار لفظ یٰسین تین بار پڑھکر ایک بار صلی اللہ علیہ وسلم بحق یٰسین والقرآن الحکیم (آخر تک) جب سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ پر پہنچے تو تین بار درود شریف پڑھے پھر سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ ستر بار پڑھے پھر تین بار درود شریف پڑھے۔ اور دُعا مانگے کہ یا اللہ فلاں بن فلاں کو میرا تابعدار بنا دے اس کے دل میں میری طرف سے رحم و محبت عطا کر دے۔

انشاء اللہ تعالیٰ وہ مطیع و مسخر ہو گا۔

# برائے حُب

وَاَلْقَيْتُ عَلَيْكَ مَحَبَّةً مِّنِّيْ وَلِتُصْنَعَ عَلٰى عَيْنِيْ. يُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ. ۳۶۳ تین سو تریسٹھ بار۔ گرہن (چاند گرہن یا سورج گرہن) یا شب قدر کے دن۔ سرمہ

عطر۔ شکر۔ نمک پر دم کرکے دیں اور بوقت ضرورت یا روزانہ بطور چلہ فجر یا عشاء میں پڑھ لیا کریں۔ انشاءاللہ ضرور کامیابی ہوگی۔

## برائے حب

لکھ کر اور دھو کر کھانے میں کھلادے۔ انشاءاللہ مطیع و مسخر ہوگا۔

| | | |
|---|---|---|
| ٦٠١٠ | ٦٠١٥ | ٦٠٨ |
| ٦٠٩ | ٦٠١١ | ٦٠١٣ |
| ٦٠١٤ | ٦٠٧ | ٦٠١٢ |

## اَلحُبّ



محبت کے لئے شیرینی پر دم کرکے کھلائے۔

وَاعْتَصِمُوا بِحَبْلِ اللّٰهِ جَمِيعًا وَّلَا تَفَرَّقُوا وَاذْكُرُوا نِعْمَتَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ إِذْ كُنْتُمْ أَعْدَاءً فَأَلَّفَ بَيْنَ قُلُوبِكُمْ فَأَصْبَحْتُمْ بِنِعْمَتِهِ إِخْوَانًا وَكُنْتُمْ عَلٰى شَفَا حُفْرَةٍ مِّنَ النَّارِ فَأَنْقَذَكُمْ مِّنْهَا كَذٰلِكَ يُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمْ اٰيٰتِهِ لَعَلَّكُمْ تَهْتَدُونَ۔ وَلْتَكُنْ مِّنْكُمْ أُمَّةٌ يَّدْعُونَ إِلَى الْخَيْرِ وَيَأْمُرُونَ بِالْمَعْرُوفِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ وَأُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُونَ۔

اگر عروج ماہ میں دوشنبہ کے روز ہرن کی جھلی پر توت کے عرق سے لکھ کر آخر میں یا مؤلف القلوب فلاں بن فلاں طالب

کے بازو پر باندھے اگر عداوت ہوگی دوستی سے بدل جائے گی۔ اگر غضبناک ہوگا مہربان ہوگا اور اقبال وجاہ میسّر ہوگا۔ انشاء اللہ ضرور کامیابی حاصل ہوگی۔

## برائے حب

جمعرات کو قبل طلوع آفتاب۔ ۷ بار چوراہے کی مٹی پر پھونک کر جس کے مارے مطیع ہو۔

یَآ اَیُّھَا النَّاسُ قَدْ جَآءَکُمْ بُرْھَانٌ مِّنْ رَّبِّکُمْ

فلاں بنت فلاں فریفتہ و بے قرار گردد۔ انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔

## برائے حب



جس سے حاکم ناراض ہو وہ اس آیت مبارکہ کو بازو پر باندھے انشاء اللہ مسخر ہوگا۔ فَسَيَكْفِيكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ۔

## شوہر کی ناراضگی دور کرنے کے لئے

شیرینی پر دم کر کے کھلائے۔ انشاء اللہ کامیابی حاصل ہوگی۔

هُوَ الَّذِیْٓ اَیَّدَكَ بِنَصْرِهٖ وَبِالْمُؤْمِنِیْنَ وَاَلَّفَ بَیْنَ قُلُوْبِهِمْ لَوْ اَنْفَقْتَ مَا فِی الْاَرْضِ جَمِیْعًا مَّآ اَلَّفْتَ بَیْنَ قُلُوْبِهِمْ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ اَلَّفَ بَیْنَهُمْ اِنَّهٗ عَزِیْزٌ حَكِیْمٌ۔

## برائے حب



سورۃ الرحمٰن ۱۰۵ مرتبہ صبح و شام ہمیشہ اپنا ورد رکھے بفضل خدا حب و تسخیر

وغیرہ میں اسم اعظم ہے اور وہ شخص کسی کا محتاج نہ ہو۔ نہایت مجرب ہے
اگر سوا لاکھ پڑھ کر زکوٰۃ ادا کرلیں تو عامل کامل ہو جائیں۔

## الحُب

بروز پنجشنبہ ساعت مشتری یا زُہرہ یا قمر میں انار کے قلم سے زعفران
سے لکھے اور بخور جلاوے۔ لکھنے کے بعد دو رکعت نماز ادا کرے اور
بازو راست (سیدھے یعنی داہنے ہاتھ) پر باندھے انشاء اللہ تعالےٰ
اگر مطلوب ہزار کوس پر ہو گا حاضر ہو گا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ عَزَمْتُ عَلَيْكُمْ بِعِزَّةِ
اللّٰهِ وَقُدْرَتِهٖ سُبْحَانَ اللّٰهِ بِحَقِّ مُوْسٰى كَلِيْمُ اللّٰهِ وَبِحَقِّ
عِيْسٰى رُوْحِ اللّٰهِ۔ وَبِحَقِّ اٰدَمَ وَحَوَّا وَبِحَقِّ الشَّرْقِ وَ
الْغَرْبِ وَبِحَقِّ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ۔ وَبِحَقِّ
سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ وَبِحَقِّ جِبْرَائِيْلَ وَمِيْكَائِيْلَ وَاِسْرَافِيْلَ
وَعِزْرَائِيْلَ وَبِحَقِّ مَكَّةَ وَمَدِيْنَةَ وَبِحَقِّ بَيْتِ الْمُقَدَّسِ
صَفَا وَمَرْوَةِ وَبِحَقِّ شُعَيْبِ وَدَاوٗدَ وَمُهْرِ سُلَيْمَان وَمُهْرِ
يُوْسُفَ وَزَكَرِيَّا جَمِيْعَ الْاَنْبِيَآءِ وَعَلٰى نَبِيِّنَا وَعَلَيْهِمُ السَّلَامُ
وَبِحَقِّ تَوْرَاتَ وَاِنْجِيْلَ وَزَبُوْرِ وَفُرْقَانِ الْعَظِيْمِ وَجَعَلْنَا
مِنْۢ بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَاَغْشَيْنَاهُمْ
فَهُمْ لَا يُبْصِرُوْنَ۔ صُمٌّۢ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَرْجِعُوْنَ؀
الٰہی بحق اس عزیمت کے محبت فلاں بن فلاں کی یہاں تک بڑھادے
کہ بغیر دیکھے و بولے مجھ فلاں بن فلاں کے ایک لمحہ قرار و آرام فلاں بن

فلاں کو نہ ہو۔ ہر وقت مجھ فلاں بن فلاں کی محبت میں بے چین و بے قرار رہے۔ آمین ثم آمین۔ (بیت الخلاء میں اس تعویذ کو نہ لیجاوے)

## اَلحُب

بروز جمعہ نماز کے وقت اس دُعا کو ساتھ بخور مناسب وقت پر لکھے اور بازو پر باندھے انشاء اللہ تعالیٰ اگر مطلوب زنجیر میں بھی بندھا ہو گا مگر اپنے طالب تک ضرور پہنچے گا۔

ح ح خ ح ج ح ح خ ح ح خ ح اہل اہل یافت

استنیل ہا وہاب یا عصالھا مکشی بعدہ علیہ محمدؐ

## اَلحُب



اگر کوئی شخص کسی لڑکی پر عاشق ہو اور اسے وہ لڑکی نہ دیں تو اس طلسم کو لکھ کر اس کی گذرگاہ میں دفن کر دیں اور مشک و زعفران سے چینی کی پلیٹ میں لکھ کر حلوہ سے اس پلیٹ کو صاف کر کے اس لڑکی کے متعلقین کو جو راضی نہ ہوتے ہوں کھلائیں۔ انشاء اللہ کامیابی ہو گی۔

محج محج محج محج محج محج محج محج اباک اباک اباک اباک

وج وج وج وج وج وج وج وج اباک اباک اباک اباک

اباک دو دو دو دو دو دو امام امام امام امام امام امام امام امام امام فلاں بن فلاں الحب فلاں بن فلاں۔

## اَلحُب



اس نقش کو زعفران سے لکھ کر فلیتہ بنا کر روغن کنجد دسرسوں کا تیل)

میں جلاوے اور فلیتہ کا رُخ (منہ) معشوق کے مکان کی طرف کریں جوں جوں فلیتہ جلے گا انشاء اللہ معشوق بے قرار ہو کر حاضر ہو گا۔ فلیتہ یہ ہے۔

۷۸۶

| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |

## برائے حُب

اس عزیمت کو ۲۱ بار نمک سانبھر پر پڑھ کر آگ میں جلاوے انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ اَللّٰهُمَّ اَعْطِفْ الْمُوَدَّةَ وَالْمَرْحَمَةَ ۔ وَالشَّفَقَةَ فِیْ قُلُوْبِ كُلِّ مُسْلِمٍ وَّ مُسْلِمَةٍ وَّكُلِّ بَنِیْ اٰدَمَ وَبَنَاتِ حَوَّا ۔ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ۔

## برائے حُب

سورۂ جن کو ۷ بار ۷ جو ——— پر پڑھ کر ایک ایک آگ میں ڈالتا جاوے تین روز عمل کرے اور دیکھے کہ قدرت خدا سے کیا ظاہر ہوتا ہے۔ انشاء اللہ کامیابی کا دروازہ کھل جائیگا۔

## برائے حُب

آیت مبارکہ کو نمک خوردنی (کھانے کا نمک) پر گیارہ بار پڑھکر آگ میں جلاوے۔ محبت پیدا ہو انشاء اللہ تعالیٰ۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ اَوَلَيْسَ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ بِقٰدِرٍ عَلٰٓى اَنْ يَّخْلُقَ مِثْلَهُمْ ط بَلٰى وَهُوَ الْخَلّٰقُ الْعَلِيْمُ ٥ اِنَّمَآ اَمْرُهٗٓ اِذَآ اَرَادَ شَيْـًٔا اَنْ يَّقُوْلَ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ ٥ فَسُبْحٰنَ الَّذِيْ بِيَدِهٖ مَلَكُوْتُ كُلِّ شَيْءٍ وَّاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ٥



## برائے حُب

آیت مبارکہ کو ۲۰ دانہ سیاہ مرچ پر فی دانہ ایک بار پڑھ کر آگ میں جلاوے۔ انشاء اللہ تعالیٰ کامیابی حاصل ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ يُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ۔ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ۔ يَا حَفِيْظُ۔ يَا نَاصِرُ اُحْضُرُوْنِيْ۔

(و نیز شب جمعرات بعد نماز عشاء ۳۴۰ بار ۳۱ یوم پڑھے۔ زکوٰۃ ادا ہوگی۔)

## برائے حُب

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ فِيْ لَيْلَةِ الْقَدْرِ ○

وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا لَيْلَةُ الْقَدْرِ ○ لَيْلَةُ الْقَدْرِ خَيْرٌ مِّنْ اَلْفِ شَهْرٍ ○ تَنَزَّلُ الْمَلٰٓئِكَةُ وَالرُّوْحُ فِيْهَا بِاِذْنِ رَبِّهِمْ مِّنْ كُلِّ اَمْرٍ ○ سَلٰمٌ هِيَ حَتّٰى مَطْلَعِ الْفَجْرِ ○ ۲۱ دانہ منولہ پر ایک ایک بار فی دانہ پڑھ کر آگ میں جلاوے انشاء اللہ تعالیٰ ایک ہفتہ میں مطلب پورا ہوگا۔

## برائے حُب

سورۃ الفیل - اَلَمْ تَرَ كَيْفَ فَعَلَ رَبُّكَ بِاَصْحٰبِ الْفِيْلِ ○ اَلَمْ يَجْعَلْ كَيْدَهُمْ فِيْ تَضْلِيْلٍ ○ وَّ اَرْسَلَ عَلَيْهِمْ طَيْرًا اَبَابِيْلَ ○ تَرْمِيْهِمْ بِحِجَارَةٍ مِّنْ سِجِّيْلٍ ○ فَجَعَلَهُمْ كَعَصْفٍ مَّاْكُوْلٍ ○ بدھ کے دن سے بہ نیت تسخیر عروج ماہ میں شروع کرے اور چالیس روز بلا ناغہ چار سو مرتبہ پڑھے۔ جب دونوں میں سے ایک رحلت کر جائے تو البتہ جدائی ہو۔ مگر ایک گوشہ صاف و پاک میں عطر و خوشبو و شیرینی وغیرہ موجود رکھے۔ بعد اختتام، شیرینی آپ کھائے خواہ تقسیم کردے ہر روز تا چہل روز کرے۔ اور خاتمہ پر ہر سورہ کے یہ کہنا چاہئے کہ فلاں بن فلاں در محبت و عشق فلاں فریفتہ و بیقرار شدہ حاضر شود۔ انشاء اللہ تعالیٰ مقصد میں ضرور کامیابی ہوگی۔



# برائے بغض و عداوت

نوٹ: بغض و عداوت میں اتنی دشمنی اور عداوت ہی جائز ہے جس کی شریعت نے اجازت دی ہے۔ بلا وجہ دشمنی و عداوت یا ہلاکت کا عمل کرنا بہت سخت گناہ اور دنیا و آخرت میں تباہی کا باعث ہے۔ انتہائی مجبوری میں یہ عمل جائز ہے ایسے عمل کرنے سے قبل کسی شریعت کے پابند عالم سے مشورہ کرلے۔

# برائے زبان بندی دشمن

اتوار یا جمعرات کے روز دو چھوٹی چھوٹی مٹی کی کلھیا پاک و صاف بادہ نو یا بازار سے خرید کر لائے اور قیمت دیتے وقت اپنے دل میں یہ کہے کہ یا اللہ میرے دشمن کی زبان بند کردو دونوں کلھیا میں اپنے گھر کے چولہے کی راکھ بھر کر کسی صندوق میں یا کسی اونچی طاق میں پوشیدہ (چھپا کر) رکھے۔ جہاں کسی آدمی کا سایہ نہ پڑتا ہو۔ اور رکھتے وقت یہ پڑھے۔ صُمٌّ صُمٌّ بُکْمٌ بُکْمٌ بُکْمٌ زبان فلاں بن فلاں دشمن کی بند کردے تصدق علی مرتضیٰ شیر خدا سو بار پڑھے۔ انشاءاللہ زبان دشمن کی بند ہو گی۔ جب کام ہو جاوے تو راکھ نکال کر دریا میں ڈال دے اور شکر سے دو کلھیا بھر کر چھوٹے معصوم بچوں کو تقسیم کرے۔



# برائے مغلوبی دشمن



بعد نماز بغیر بسم اللہ الرحمن الرحیم ۵ سورۂ مزمل شریف (پ ۲۹)

۲۱ (اکیس) بار رائی کے دانوں پر دم کر کے جلا دے۔ انشاءاللہ تعالےٰ دشمن مغلوب ہوں گے۔

## دشمن کی تباہی وبربادی وہلاکت کے لئے

سورۂ کوثر مکمل پ۳۰ اور یَا قَاهِرُ ذَا الْبَطْشِ الشَّدِيْدِ اَنْتَ الَّذِیْ لَا يُطَاقُ اِنْتِقَامُهٗ يَا قَاهِرُ قَهِرَ الْاَعْدَاءَ۔ مٹی کے پیالہ پر لکھ کر اور کوٹ کر خاک دشمن کے گھر میں ڈال دے۔ تباہ وبرباد اور ہلاک ہوگا۔

## دشمن کی پائمالی اور ذلت کے لئے



سورۂ فیل (مکمل) ۱۲۵۰ (بارہ سو پچاس) مرتبہ پڑھے پنجشنبہ (جمعرات) کی شب کو مغرب اور عشاء کے درمیان دشمن پائمال ہوں اور پڑھنے والا ان پر غالب ہو۔

## دشمن پر ہیبت کے لئے

سورۂ کوثر پ۳۰ ۴۰ (چالیس) بار پڑھ کر تمام دشمنوں کے نام لے اور ان میں تفریق کی دُعا کرے انشاءاللہ تعالیٰ ان میں نااتفاقی رونما ہوگی۔ نیز دشمنوں پر ہیبت اور لوگوں میں عزت ہوگی۔

## دشمن کے دفع ہونے کے لئے



اَلَّذِيْنَ ظَلَمُوْا وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ منقول زمین

